# افضل الرسل



مصنفہ

سراج الملّة حضرة پیر سیّد محمد حسین شاہ علی پوری

مجدِّد اکیڈمی برج کلاں ضلع قصور

| | |
|---|---|
| کتاب | افضل الرسل |
| مصنّف | سراج الملّۃ سید محمد حسین علی پوری |
| کاتب | مولانا شاہ محمد چشتی، محلہ محمود پورہ قصور |
| پروف ریڈنگ | محمد صادق قصوری |
| سالِ طباعت | ۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء |
| ناشر | مجدّد اکیڈمی، برج کلاں ضلع قصور |
| صفحات | ۱۵۲ |
| تعداد | ۵۰۰ |
| طابع | ایم۔ نیر قاضی۔ ملی پرنٹرز۔ ۹ سرکلر روڈ۔ لاہور |
| قیمت | -/۱۰ روپے |

# حرفِ آغاز

## از : محمد صادق قصوری

حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرتِ مبارک پر آج تک دنیا کی ہر زبان میں بے شمار کتابیں لکھی جا چکی ہیں اور لکھی جائیں گی مگر پھر بھی یہ پاکیزہ موضوع تشنہ ہی رہے گا کیوں کہ جس ذاتِ ستودہ صفات کی مدح و ستائش میں خداوندِ قدوس رطب اللسان ہو، بھلا انسان کی کیا مجال کہ اس کی ثنا کا حق ادا کر سکے، اسی لیے تو غالب نے کہا تھا۔ ؎

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمد است

بہر حال ہر ایک عاشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ہمت و بساط کے مطابق مختلف انداز اور مختلف رنگوں میں سیرتِ مبارکہ کی کتابیں لکھ کر عقیدت و محبت کے پھول پیش کیے ہیں مرشدی و مولائی، سیدی و سندی حضرت سراج الملت پیر سید الحاج حافظ محمد حسین شاہ محدث علی پوری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی زیرِ نظر کتاب لکھ کر باعثِ تخلیقِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور اپنا نذرانۂ عقیدت پیش کیا ہے اور اپنی تمام تر سعی و کاوش کے باوجود سعدی کی زبان میں اپنے عجز کا اظہار بھی کیا ہے۔ ؎

چہ وصف کند سعدیٔ ناتمام
علیک الصلوٰۃ اے نبی والسلام

حضرت سراج الملت کی یہ کتاب ۱۹۱۲ء میں ماہنامہ انوار الصوفیہ لاہور میں قسط وار شائع ہوئی اور بعد ازاں اسے کتابی صورت میں چھپوا دیا گیا۔ پہلا اڈیشن ختم ہونے کے بعد ۱۹۶۲ء میں اسے حضرت مولانا غلام رسول گوہر اڈیٹر ماہنامہ انوار الصوفیہ قصور نے دوبارہ شائع کروایا۔ اب یہ کتاب بالکل نایاب ہو چکی تھی لہٰذا اسے تیسری دفعہ آفسٹ طباعت اور اعلیٰ کاغذ پر پیش کیا جا رہا ہے تاکہ عوام و خواص

اس نادر کتاب سے استفادہ کر سکیں۔ اس دفعہ ہم نے کوشش کی ہے کہ گزشتہ ایڈیشنوں کی اغلاط کو دور کیا جائے مگر پھر بھی ہم اپنے عجز و انکسار کا اعتراف کرتے ہوئے ہر قسم کی غلطی کے لیے معذرت خواہ ہیں۔ قارئین کے مطلع فرمانے پر آئندہ ایڈیشن میں تلافی کر دی جائے گی۔

اس کتاب میں دلائل و براہین کے ساتھ ثابت کیا گیا ہے کہ ہمارے آقا و مولا حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم تمام انبیاء سابقین سے افضل ہیں۔ آپ کے افضل ہونے کے دلائل دو طرح کے بیان کئے گئے ہیں

۱ ۔ وہ تمام فضائل و کمالات جو اللہ تعالیٰ نے الگ الگ تمام انبیاء کرام کو عطا فرمائے ہیں وہ سب کے سب آپ کی ذات ستودہ صفات میں جمع فرما دیئے ہیں اور اس حقیقت کو آیات قرآنیہ اور احادیث صحیحہ سے ثابت کیا گیا ہے۔

۲ ۔ اللہ تعالیٰ نے ان کمالات کے علاوہ خصوصی طور پر آپ کو ایسے کمالات صوریہ و معنویہ کے ساتھ نوازا ہے کہ انبیاء سابقین میں سے کسی نبی اور رسول کو وہ عطا نہیں ہوتے۔ وہ آپ نے مستند اور معتبر کتابوں سے جو متداول بین العلماء ہیں، اردو میں ترجمہ کر کے کتاب ہذا میں درج کر دیئے ہیں تاکہ اردو خواں اور معمولی پڑھے لکھے آدمی بھی حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان عظیم سے آگاہ ہو سکیں۔ آپ کے خصائص اگرچہ بے حد و حساب ہیں مگر اس کتاب میں جس قدر معرض تحریر میں آ گئے ہیں، ان سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عظمتِ شان کی ایک ایک جھلک خوب اچھی طرح دیکھی جا سکتی ہے۔

اس کتاب کا اسلوب بیان اگرچہ نہایت سادہ اور عام فہم ہے اور عربی و فارسی عبارتوں کی حلوہ گری نہیں ہے مگر قاری اس حقیقت کا اظہار کئے بغیر نہیں رہ سکتا کہ یہ کتاب اپنی نوعیت کی منفرد کتاب ہے جس میں عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے چشمے لفظ لفظ سے پھوٹتے ہیں اور تشنہ دلوں کو سیراب کرتے ہیں۔ آخر میں محترم پروفیسر سید خورشید حسین بخاری مدظلہ کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے جنہوں نے اس کتاب پر گرانقدر پیش لفظ تحریر فرما کر اس کی افادیت کو دو چند

کر دیا۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر دے اور ہمیں اس کتاب کو پڑھ کر عشقِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ میں غرق کرے۔ آمین ثم آمین بجاہ سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

۲۵ر شوال المکرم ۱۳۹۷ھ
۱۰ر اکتوبر ۱۹۷۷ء
بروز سوموار

کفش بردارِ شیخ
محمد صادق قصوری
بُرج کلاں ضلع قصور (پاکستان)

# قطعۂ تاریخ اشاعتِ افضل الرسل

(از حضرت قمر یزدانی صاحب، پنوانہ ضلع سیال کوٹ)

(۱) "آفتابِ چرخِ رسالت"
۱۹ ۷۸

(۲) تصنیفِ دلنواز ہے یہ افضل الرسل — کہتے ہیں اہلِ عشق ذکرِ مصطفےٰ اسے
تجھ کو اگر ہو سالِ طباعت کی جستجو — کہہ دے قمر فضائلِ خیر الوریٰ اسے
۱۳ ھ ۹۸

(۳) "ثنا گوئے نبی ذی احترام"
۱۹ ء ۷۸

# جمالِ نظر

از : جناب قمر یزدانی ۔ پنوانہ (سیالکوٹ)

حسن و جمالِ ماطغیٰ ہے "افضل الرسل" — شرحِ کمالِ قدرائی ہے "افضل الرسل"

شرحِ منیر آیۂ "تلک الرسل" ہے یہ — نعتِ رسولِ دوسرا ہے "افضل الرسل"

آئینۂ جمالِ محمد ہے یہ کتاب — تنویرِ حسنِ مصطفےٰ ہے "افضل الرسل"

سرمایۂ مسرتِ اربابِ عشق ہے — نورِ نگاہِ اصفیاء ہے "افضل الرسل"

تحریر نور بیز ہے شرحِ بیانِ حق — گویا خزینہ نور کا ہے "افضل الرسل"

حاصل ہیں جس سے قلب و نظر کو لطافتیں — وہ نسخۂ حیات زا ہے "افضل الرسل"

ظاہر ہے شانِ معنیٔ طٰہٰ بخطِ نور — عکسِ جمالِ مجتبیٰ ہے "افضل الرسل"

ہر لفظ اس کا مظہرِ والشمس بے گمان — واللہ ثنائے مصطفےٰ ہے "افضل الرسل"

دل ہے فروغِ حسنِ معانی سے تابدار — تفسیرِ لفظِ والضحیٰ ہے "افضل الرسل"

حاصل ہے اس سے دولتِ ایمان و آگہی — یعنی متاعِ بے بہا ہے "افضل الرسل"

پائیں گے جس سے اہلِ وفا منزلِ مراد — وہ شمعِ جادۂ ہدیٰ ہے "افضل الرسل"

وابستہ جس سے فکر و نظر کی ہے آبرو — وہ اک مرقعِ علم کا ہے "افضل الرسل"

تسکین فزائے قلب، جمالِ نظر ہے یہ — دلکش، حسین و خوشنما ہے "افضل الرسل"

پتھر کو بھی گہر کرے جس کا اثر قمر!
وہ اک دوائے کیمیا ہے "افضل الرسل"

# مختصر حالاتِ مصنّف

از: محمد صادق قصوری

سراج الملۃ حضرت پیر سید محمد حسین علی پوری رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت ۱۸۷۶ء میں علی پور سیداں (سیالکوٹ) میں ہوئی۔ والد ماجد حضرت پیر سید جماعت علی شاہ محدثِ علی پوری قدس سرہ اپنے دور کے ممتاز مشائخ میں سے تھے۔ ابتدائی تعلیم علی پور شریف میں حاصل کی پھر مولانا نور احمد امرتسری علیہ الرحمہ سے اکتساب کیا۔ اس کے بعد تفسیر، حدیث، فقہ، ادب اور فلسفہ کی تکمیل آپ نے مدرسہ امینیہ دہلی میں کی اور اسی مدرسے سے سندِ فراغت حاصل کی۔

تحصیلِ علم کے بعد مدرسہ نقشبندیہ علی پور شریف کے مہتمم اور صدر مدرس مقرر ہوئے۔ آپ کو عربی و فارسی پر مہارتِ تامہ حاصل تھی، تحریر و تقریر میں اہلِ زبان کی طرح ید طولیٰ رکھتے تھے۔ آپ کی فصاحت و بلاغت پر بڑے بڑے علماء و فضلاء کو حیرانی ہوتی تھی اور آپ کا اندازِ تدریس سہل اور ایسا جامع ہوتا کہ فوراً طالب علموں کی سمجھ میں آجاتا۔

آپ نے سلسلہ نقشبندیہ کے معروف بزرگ حضرت بابا فقیر محمد چوراہی رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ اقدس پر بیعت کرکے خرقۂ خلافت حاصل کیا اور ان کی رحلت پر اپنے والد ماجد امیرِ ملت قدس سرہ کے دستِ مبارک پر بیعت کی اور اجازت و خلافت سے نوازے گئے۔ امیرِ ملت کی حیاتِ ظاہری ہی میں آپ کی علمی شہرت کی دھوم مچ گئی اور ہزاروں لوگ آپ کے حلقۂ ارادت میں داخل ہو گئے۔

آپ نے حضرت امیرِ ملت قدس سرہ کے شانہ بشانہ تمام دینی، ملی اور سیاسی تحریکوں میں حصہ لیا۔ فتنۂ ارتداد، تحریکِ خلافت، ساردا ایکٹ، تحریکِ شہید گنج اور تحریکِ پاکستان وغیرہ میں بھرپور کردار ادا کیا، فتنۂ ارتداد کے زمانہ میں عرصہ تک آگرہ میں رہ کر ہزاروں ہندوؤں کو داخلِ اسلام کیا۔ تحریکِ شہید گنج میں والدِ گرامی کے شانہ بشانہ کام کیا اور اس تاریخی جلوس میں نمایاں حصہ لیا جو حضرت امیرِ ملت قدس سرہ کی زیرِ قیادت ۸ نومبر ۱۹۳۵ء کو ننگی تلواروں کے ساتھ نکلا اور انگریز کے اوسان خطا ہو گئے۔

تحریکِ پاکستان کا دور آیا تو رات دن ایک کرکے مسلم لیگ کی تائید و حمایت میں یارانِ طریقت

اور عامۃ المسلمین کو تحریکِ پاکستان کا ہمنوا بنایا ۱۹۴۶ء کے الیکشن کے دوران ضلع رہتک میں مسلم لیگی امیدوار کی حمایت میں دل کھول کر کام کیا، پھر ضلع فیروزپور میں نواب افتخار حسین ممدوٹ کے حلقۂ انتخاب میں ان کی کامیابی کے لئے دورے فرمائے پھر قصور میں میاں افتخار الدین کے حلقہ میں بھرپور کام کیا چنانچہ خدا کے فضل سے یہ تینوں امیدوار کامیاب ہو گئے۔

جب پیر صاحب مانکی شریف (امین الحسنات علیہ الرحمہ) نے مانکی شریف میں قائدِ اعظم کی دعوت کی اور ایک عظیم الشان جلسہ کا انعقاد فرمایا تو اس تاریخی جلسہ کی صدارت کا شرف بھی آپ ہی کو حاصل ہوا اور اس جلسہ میں آپ نے حضرتِ امیرِ ملت کی طرف سے قائدِ اعظم کو تحائف بھی پیش کئے۔

انتہائی عدیم الفرصت ہونے کے باوجود کئی ایک تصانیف آپ سے یادگار ہیں، ان میں سے صرف "افضل الرسل" ہی زیورِ طبع سے آراستہ ہو کی جو بڑے بڑے علماء و فضلاء سے دادِ تحسین حاصل کر چکی ہے، علاوہ ازیں آپ مختلف رسالوں (خصوصًا انوار الصوفیہ) میں بلند پایہ مضامین بھی لکھتے رہے۔

آپ کی وفات حسرت آیات ۶ جمادی الاولیٰ ۱۳۸۱ھ / ۱۶ اکتوبر ۱۹۶۱ء بروز سوموار قریبًا ساڑھے پانچ بجے شام بعمر ۸۳ سال علی پور سیداں میں ہوئی اور والدِ ماجد کے پہلو میں زینت بخشِ مرقدِ انور ہوئے۔ (انا للہ وانا الیہ راجعون)

جناب غلام جیلانی کلیم حیدرآبادی نے یہ مادہ ہائے تاریخِ وصال نکالے ہیں:-

بالفلک موت العالِم موت العالَم — آہ! عالیجاہ مفتیٔ اعظم سید محمد حسین
۱۳۸۱ھ ۱۹۶۱ء

آپ کے تفصیلی حالات کے لئے ملاحظہ ہو:-

۱۔ سیرتِ امیرِ ملت — از سید اختر حسین شاہ — (مطبوعہ)
۲۔ مشائخِ نقشبند — از محمد صادق قصوری — (زیرِ طبع)
۳۔ تکملہ تذکرہ مشائخِ نقشبندیہ — " — (مطبوعہ)
۴۔ خلفاءِ امیرِ ملت — " — (زیرِ طبع)
۵۔ اکابرِ تحریکِ پاکستان، حصہ دوم — " — (زیرِ طبع)

# پیش لفظ

جناب پروفیسر سید خورشید حسین بخاری، شعبہ فارسی، گورنمنٹ گورونانک ڈگری کالج ننکانہ صاحب

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحٰبِہٖ اَجْمَعِیْنَ مِنْ یَّوْمِنَا ھٰذَا اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

اللہ جل شانہ نے قرآن مجید فرقان حمید میں فرمایا ہے:

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ

(یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر افضل کیا۔ ان میں کسی سے اللہ نے کلام کیا۔ اور کوئی وہ ہے جسے سب پر درجوں بلند کیا۔

اس آیہ مبارکہ سے ثابت ہوتا ہے کہ انبیائے کرام علیہم السلام کے درجات و مراتب جداگانہ ہوتے ہیں اور بعض کے درجات بہت بلند اور افضل ہیں۔ اگرچہ کیفیت نبوت میں کوئی فرق نہیں ہوتا۔ اور تمام انبیائے کرام علیہم السلام میں وصف نبوت مشترک ہوتا ہے لیکن خصائص و کمالات کے لحاظ سے ان کے درجات میں فرق ضرور ہوتا ہے چنانچہ اسی بنا پر اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خلت حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کلام اور حضور نبی کریم رؤف رحیم حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنے دیدار سے امتیاز بخشا۔ اس آیہ مبارکہ کی تفسیر بیان کرتے ہوئے مولانا حافظ سید محمد نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے:

"وہ حضور پرنور سید انبیاء محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ کہ آپ کو بدرجات کثیرہ تمام انبیاء علیہم السلام پر افضل کیا۔ اس پر تمام امت کا اجماع ہے۔ اور بکثرت احادیث سے ثابت ہے۔ آیت میں حضور کی اس رفعت منزلت کا بیان فرمایا گیا اور نام مبارک کی تصریح نہ کی گئی۔ اس سے بھی حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کی علوئے شان کا اظہار مقصود ہے۔ کہ ذات والا کی یہ شان ہے کہ جب تمام

پر فضیلت کا بیان کیا جائے تو سوائے ذاتِ اقدس کے یہ وصف کسی پر صادق ہی نہ آئے اور کوئی اشتباہ راہ نہ پا سکے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وہ خصائص و کمالات جن میں آپ تمام انبیاء پر فائق و افضل ہیں اور آپ کا کوئی شریک نہیں بے شمار ہیں کہ قرآن کریم میں ارشاد ہوا، درجوں بلند کیا۔ ان درجوں کی کوئی شمار قرآن کریم میں ذکر نہیں فرمائی۔ تو اب کون حد لگا سکتا ہے۔ ان بے شمار خصائص میں سے بعض کا اجمالی و مختصر بیان یہ ہے کہ آپ کی رسالت عامہ ہے۔ تمام کائنات آپ کی امت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا دوسری آیت میں فرمایا لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرًا مسلم شریف کی حدیث میں ارشاد ہوا۔ اُرْسِلْتُ اِلَى الْخَلَائِقِ كَآفَّةً اور آپ پر نبوت ختم کی گئی۔ قرآن پاک میں آپ کو خاتم النبیین فرمایا۔ حدیث شریف میں ارشاد ہوا خُتِمَ بِیَ النَّبِيُّوْنَ۔ آیاتِ بینات و معجزاتِ باہرات میں آپ کو تمام انبیاء پر افضل فرمایا گیا۔ آپ کی امت کو تمام امتوں پر افضل کیا گیا اور شفاعت کبریٰ آپ کو مرحمت ہوئی۔ قربِ خاص معراج آپ کو ملا۔ علمی و عملی کمالات میں آپ کو سب پر اعلیٰ کیا۔ اور اس کے علاوہ بے انتہا خصائص آپ کو عطا ہوئے (مدارک، جمل، خازن، بیضاوی وغیرہ)" [1]

اور وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ۲۱/۱۰۷ (اور ہم نے تمہیں نہیں بھیجا مگر رحمت سارے جہان کے لیے) کی تفسیر کرتے ہوئے بھی مفسرین نے اس پر اتفاق کیا ہے۔ کہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی رحمت عام ہے اور سب کے لیے ہے۔ خواہ وہ جن ہو یا انس، مومن ہو یا کافر ذی روح ہو یا غیر ذی روح، ذوی العقول ہو یا غیر ذوی العقول، آپ تمام جہانوں کے لیے رحمت بنا کر بھیجے گئے اور جو تمام جہانوں کے لیے رحمت ہو یقیناً وہ تمام جہانوں سے افضل ہوگا چنانچہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں متعدد مقامات پر آپ کی تعریف و توصیف بیان فرمائی اور آپ

---

[1] کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن مع خزائن العرفان علیٰ کنزالایمان مطبوعہ چاند کمپنی (رجسٹرڈ) کشمیری بازار، اردو بازار لاہور (پاکستان) حاشیہ ص ۶۱۰۔

کی علو شان و رفعتِ مرتبہ کا ذکر فرمایا ہے۔ ؎۱

یہ عام قاعدہ ہے کہ حبیب کو اپنے محبوب سے بڑھ کر کوئی چیز عزیز نہیں ہوتی اور دونوں میں کسی قسم کا پردہ نہیں ہوتا اور حبیب اپنے محبوب کی ہر بات ہر ادا اور ہر اشارہ کا احترام کرتا ہے۔ اور اس پر سو جان سے فدا ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کو بھی اپنے محبوب پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شخصیت اتنی پیاری ہے کہ اظہارِ احترام کے طور پر وہ اکثر مقامات پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو مخاطب کرتے ہوئے کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جان کی قسم کھاتا ہے:

لَعَمْرُكَ إِنَّهُمْ لَفِي سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُونَ (۱۵/۷۲)

(اے محبوب تمہاری جان کی قسم بے شک وہ اپنے نشہ میں بھٹک رہے ہیں)

کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گفتگو کی قسم کھاتا ہے:

وَقِيلِهِ يَا رَبِّ إِنَّ هَؤُلَاءِ قَوْمٌ لَا يُؤْمِنُونَ (۴۳/۸۸)

(مجھے رسول کے اس کہنے کی قسم کہ اے میرے رب یہ لوگ ایمان نہیں لاتے)

اور کبھی مکہ مکرمہ کی قسم صرف اس لیے کھاتا ہے کہ اس میں رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما ہیں۔

لَا أُقْسِمُ بِهَذَا الْبَلَدِ وَأَنْتَ حِلٌّ بِهَذَا الْبَلَدِ (۹۰/۱)

(مجھے اس شہر کی قسم کہ محبوب تم اس شہر میں تشریف فرما ہو)

حبیب اور محبوب میں دوریاں مٹ جانے کے بعد وہ یک جان دو قالب ہو جاتے ہیں۔ ان میں فرق من و تو مٹ جاتا ہے۔ حبیب یہ چاہتا ہے کہ اس کے ذکر کے ساتھ ساتھ اس کے محبوب کا ذکر بھی کیا جائے اور کائنات کا ذرہ ذرہ اس کے محبوب کی تعریف و توصیف بیان کرے۔ کیوں کہ اسے اپنے ذکر کی نسبت اپنے محبوب کا ذکر زیادہ پسند ہوتا ہے اور اسی لیے

---

؎۱ ملاحظہ ہوں آیات قرآنی
۲/۸۹، ۹۰، ۱۴۴، ۱۴۶، ۲۵۲، ۹۹، ۳/۱۶۴، ۸۱، ۱۰۱، ۱۰۲، ۴/۶۵، ۱۱۳، ۵/۱۵، ۶۷، ۶/۳۸، ۶۱، ۷/۱۵۷، ۸/۲۴، ۹/۶۱، ۱۲۸، ۱۰/۲۹
۱۵/۷۲، ۸۷، ۱۷/۷۹، ۱۸/۲۹، ۲۰/۱۱۴، ۲۲/۳۵، ۹۲، ۲۶/۱۹۳، ۱۹۴، ۳۳/۳۰، ۵۳، ۵۶، ۴۰، ۴۶، ۴۸، ۴۴/۵۸، ۴۹/۲، ۳، ۵۳/۱، ۲، ۳، ۷، ۸، ۹، ۱۰
۵۵/۱، ۲، ۶۱/۱، ۶۶/۲، ۶۵/۱۰، ۱۱، ۶۸/۴، ۵۲، ۷۲/۲۶، ۲۷، ۷۳/۱، ۷۴/۱، ۸۰/۲۴، ۸۲/۱۹، ۸۸/۲۱، ۹۳/۱، ۲، ۴، ۹۴/۱، ۴،
۱۰۸/۱

اس کی خوشی مضمر ہوتی ہے۔ یہی کیفیت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہے اللہ تعالےٰ کو یہ منظور تھا کہ جس نور کو میں نے روزِ ازل میں تخلیق کیا۔ اور جس کا نامِ نامی اسمِ گرامی عرش پر لکھا گیا تھا اس کا ذکرِ خیر ہمیشہ میرے نام کے ساتھ ہو۔ اسی لیے اللہ تعالےٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اطاعت کو کبھی اطاعتِ خدا کہا[1] اور کبھی کہا کہ رضائے مصطفیٰ میں ہی رضائے رب العلمین پوشیدہ ہے[2]۔ اور اپنے محبوب کے ذکر کو اپنے ذکر کے ساتھ دائمی بنا دیا چنانچہ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ (۹۴/۴) کی تفسیر کرتے ہوئے مفسرین نے یہی کہا ہے۔ کہ آپ کے ذکر کی بلندی یہ ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کا ذکر کیا جائے تو اس کے ساتھ آپ کا بھی ذکر کیا جائے۔ چنانچہ اذان ہو یا تکبیر تشہد ہو یا خطبہ ہر خطیب اور ہر تشہد پڑھنے والا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے ساتھ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ضرور کہتا ہے۔ اس طرح جہاں وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے وقت اس کی وحدانیت کی گواہی دیتے ہیں وہاں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر کرکے آپ کی رسالت کی گواہی بھی دیتے ہیں۔ اور اگر ایسا نہ کریں تو اُن کی عبادت و ریاضت بے کار ہے یہ سب باتیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی افضلیت کا واضح ثبوت ہیں۔ کہ کسی دوسرے نبی کے لیے یہ اہتمام نہیں کیا گیا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی افضلیت کا اس سے بڑھ کر اور کیا ثبوت ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالےٰ خود بھی اپنے محبوب پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مدام درود بھیجتا ہے۔ اور مسلمانوں کو بھی ایسا کرنے کی تلقین کرتا ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (۳۳/۵۶) (بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر۔ اے ایمان والو ان پر درود اور خوب سلام بھیجو) اسی پر دلالت کرتے ہیں۔

---

[1] ملاحظہ ہوں آیات قرآنی پ ۴: ۱۳، ۱۴، ۵۹، ۸۰، ۱۵۰، پ ۵: ۳۳، ۵۵، پ ۸: ۱، ۱۳، ۲۰، ۲۴، پ ۹: ۱، ۳، ۱۲، ۲۹، ۵۹، ۶۳، ۷۱، ۷۴، ۹۰، ۲۴/۲۲، ۳۳/۵۷، ۴۹/۱

[2] ملاحظہ ہوں آیات قرآنی ۲/۱۴۴، ۳/۳۱، ۴/۶۴، ۸۰، ۸/۱، ۲۴، ۹/۵۹، ۳۳/۵۶، ۴۸/۱۰، ۱۸، ۵۳/۳، ۶۳/۵، ۸، ۹۳/۵، ۱۰۸/۱

حضور نبی کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات مبارکہ کے ہر پہلو پر ــــــــ کیا بلحاظِ نظم و نثر اور کیا بلحاظِ زبان ــــــــ آج تک جتنا کچھ لکھا گیا ہے، دنیا کے کسی بھی نبی، کسی بھی مصلح اور کسی بھی مجدد کے بارے میں اتنا نہیں لکھا گیا۔ اور آپ کی ذاتِ گرامی اس قدر عظیم ہے کہ جس کی خدا خود تعریف کرے انسانی زبان اور انسانی قلم سے کیوں کر بن پڑے یہی وجہ ہے کہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں اتنا کچھ لکھا جانے کے باوجود آپ کی شخصیت کے کسی ایک پہلو کو بھی کماحقہٗ بیان نہیں کیا جا سکا۔ اور اس حقیقت کو حافظ شیرازی نے کس خوبصورتی سے واضح کیا ہے۔

یا صاحب الجمال و یا سیّد البشر　　　من وجہک المنیر لقد نوّر القمر

لا یمکن الثناء کما کان حقہٗ　　　بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

اس کے باوجود بھی ہر دور میں عشقِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سرشار اہلِ ایمان اپنی اپنی بساط کے مطابق سیرتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کچھ نہ کچھ لکھتے رہے ہیں۔ ان کے موضوعات متنوع رہے ہیں۔ بعض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیاتِ مبارکہ کو موضوع بنایا ہے۔ بعض نے معجزاتِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خامہ فرسائی کی ہے۔ بعض نے سیّدِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مکّی مدنی زندگی کے بارے میں لکھا ہے۔ بعض نے سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عسکری و سیاسی زندگی پر اظہارِ خیال کیا ہے۔ وعلیٰ ہذا القیاس۔ غرض کہ ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است' کے مصداق ہر مؤلف کا موضوع اور اندازِ بیان اپنے جلوسِ تنوع لیے ہوتے ہے۔ اس کے باوجود سیرتِ پاک کا موضوع ایسا ہے کہ اس پر جتنا بھی لکھا جائے کم ہے۔

زیرِ نظر کتاب "افضل الرسل" کے فاضل مؤلف جناب حضرت سراج الملت والدین سید محمد حسین شاہ علی پوری قدس سرہٗ (متوفی ۶ جمادی الاوّل ۱۳۸۱ھ / ۱۶ اکتوبر ۱۹۶۱ء بعمر ۸۳ سال) برصغیر پاک و ہند کے نامور خدا رسیدہ بزرگ ہو گزرے ہیں۔ آپ برصغیر کے ممتاز روحانی پیشوا جناب حضرت امیرِ ملت قیّومِ زماں سیّد جماعت علی شاہ محدث علی پوری قدس سرہٗ کے صاحبزادے تھے۔ اور حضرت امیرِ ملت قدس سرہٗ کے بعد منسوبلین سلسلہ

کی خصوصاً اور مسلمانانِ برصغیر کی عموماً رہنمائی فرماتے رہے۔ آپ فنافی الرسول ہو چکے تھے۔ اور شریعت نبوی علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی مکمل پیروی کرتے تھے۔ ارادتمندوں اور دیگر معتقدین کو بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تقلید کی تلقین فرمایا کرتے تھے۔ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عشق کے اسی جذبے نے آپ کو "افضل الرسل" لکھنے پہ آمادہ کیا۔ چنانچہ کتاب کی ابتداء میں فرماتے ہیں:-

"باوجود اس امر کے یہ کو قطعی علم ہے کہ ہم سے اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ کی اوصافِ جلیلہ کا شمہ بھی بیان نہیں ہو سکتا لیکن پھر بھی ہماری طبیعت کو چین نہیں آتا جب تک کہ ہم بھی اپنی ہمت قاصر کے مطابق پیارے محبوب کی شان میں گیت گا کر اپنے دل و زبان کو پاک کر کے فلاح حاصل نہ کریں۔ کیوں کہ منبع اخلاق حمیدہ، معدنِ اوصاف برگزیدہ کے حق میں جب خود احکم الحاکمین بار بار اپنی مختلف کتب میں مدح سرائی فرما رہا ہے اور اس کے برگزیدہ پیغمبر اس کی صفت و ثنا میں دن رات زبان و دل کو معطر کر کے اس کی اُمت میں شامل ہونے کی تمنا اور آرزو کرتے ہوتے واصل باللہ ہو گئے ہیں۔ اور اکابر عارفین و ائمہ دین اپنی اپنی ہمت کے مطابق پیارے نبی کی فضیلت کا راگ گا کر حیاتِ جاودانی حاصل کر چکے ہیں۔ تو پھر اگر ہم بھی تقلیداً اس طریقِ سابق پہ چل کر اپنے لیے فلاح حاصل نہ کریں تو ہمارے لیے ضرور افسوس ہو گا۔" [1]

اس کتاب میں جیسا کہ قاری کو مطالعہ سے معلوم ہو گا، فاضل مؤلف نے نبی کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیاتِ پاک کے کسی گوشے یا آپ کی عسکری و سیاسی زندگی یا بعثتِ نبوی کی غرض و غایت پر روشنی نہیں ڈالی ہے۔ بلکہ فاضل مؤلف نے ایک اچھوتا موضوع منتخب کیا ہے اور وہ ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی انبیائے ماسبق پر فضیلت

---

[1] افضل الرسل ص۲

کا اثبات یعنی یہ ثابت کیا جائے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دوسرے انبیائے کرام پر کیوں اور کس طرح سبقت اور فضیلت حاصل ہے۔ نفسِ مضمون کی مناسبت سے ہی اس کا نام "افضل الرسل" رکھا گیا جو بالکل موزوں و مناسب ہے۔ اس موضوع پر اگرچہ عربی اور بعض دوسری زبانوں میں بہت کچھ لکھا گیا ہے لیکن اوّل تو یہ کتب کافی ضخیم ہیں۔ اور دوسرے غیر ملکی زبانوں میں ہونے کی وجہ سے اردو خوان طبقہ کا ان سے استفادہ کرنا بھی آسان کام نہیں۔ اس لیے ضرورت اس بات کی تھی کہ برصغیر کے اردو دان طبقہ کے لیے اس موضوع پر اردو میں لکھا جاتا۔ چنانچہ فاضل مؤلف نے اسی خیال کے پیش نظر ۱۹۱۲ء میں مضامین کا ایک سلسلہ ماہنامہ "انوار الصوفیہ" لاہور میں بالاقساط شروع کیا تھا۔ عرصہ دراز تک کتاب کا متن مذکورہ مجلہ کے اوراق ہی کی زینت بنا رہا۔ تا آنکہ اسی مجلہ کے ایک ایڈیٹر مولانا غلام رسول گوہر نے اوراق کو ۱۹۶۲ء میں کتابی صورت دے کر حلیۂ طباعت سے آراستہ کیا۔ بلاشبہ اردو زبان میں یہ ایک اچھوتا موضوع ہے۔

جس دور میں یہ مضامین لکھے گئے وہ زمانہ برصغیر میں سیاسی لحاظ سے بہت نازک تھا ہندوؤں کی یہ کوشش تھی کہ انگریزوں کے ساتھ مل کر مسلمانوں کو اقتصادی، معاشی، سیاسی اور مذہبی ہر لحاظ سے کچل دیا جائے۔ اور انگریزوں کی بھی یہ خواہش تھی کہ وہ ہندوستان سے اثر و رسوخ کو ختم سمجھتے اور مسلمانوں کی تہذیب و ثقافت کو قطعی طور پر مٹا ڈالے۔ چنانچہ اس دور میں ولیم منٹر اور ڈاکٹر میور وغیرہ ایسے متعصب مستشرقین نے سیرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں کتابیں لکھی تھیں۔ ان مستشرقین کا رویہ انتہائی تعصب کا مظہر تھا۔ ان مستشرقین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات ستودہ صفات پر بعض نازیبا حملے بھی کیے تھے۔ اور اس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی کو دوسرے انبیائے کرام کے مقابلے میں کمتر ثابت کرنے کی کوشش کی تھی۔ ایسی کوشش برصغیر کے بعض ہندو مصنفین نے بھی کی تھی جو بعد میں اپنے کیفر کردار کو پہنچے ——— "افضل الرسل" انہی مستشرقین کا جواب معلوم ہوتا ہے کیونکہ اکثر جگہ فاضل مؤلف نے ان مستشرقین کے بیانات نقل کرکے ان کا جواب بھی دیا ہے۔ اور ان کے تعصب کا پول کھولا ہے۔

"افضل الرسل" میں فاضل مؤلف نے مدلل طریقے سے ثابت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گذشتہ تمام انبیائے سے افضل و اعلیٰ ہیں کتاب کو دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ ایک حصہ تو ان دلائل پر مشتمل ہے جن سے ثابت کیا گیا ہے کہ اللہ جل جلالہ نے جتنے فضائل و کمالات انبیائے سابقین (علیہم السلام) کو عطا فرماتے تھے۔ وہ سب کے سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عطا فرما دیتے اور دوسرے حصے میں ان دلائل کا بیان ہے جن سے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ ان کمالات کے علاوہ بھی اللہ تبارک و تعالےٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ایسے کمالات و فضائل عطا فرماتے ہیں۔ جو انبیائے سابقین میں سے کسی بھی نبی کو ودیعت نہیں کیے گئے۔

فاضل مؤلف نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دوسرے انبیائے کرام علیہم السلام پر افضلیت ثابت کرنے کے لیے بے شمار دلائل کا انبار لگا دیا ہے اور ان میں سے کوئی دلیل بھی ایسی نہیں، جسے کسی طرح بھی رد کیا جا سکے۔ یہ دلائل جہاں فاضل مؤلف کے جذبہ ایمانی کا مظہر ہیں، وہاں یہ اُن کے تبحر علمی، دقت نظر اور وسعت مطالعہ کا پتہ بھی دیتی ہیں۔ فاضل مؤلف نے بڑی محنت کے ساتھ عربی، فارسی اور انگریزی کتب کے مطالعے کے بعد یہ دلائل فراہم کیے اور انہیں اس سلیقے سے ترتیب دیا کہ یہ اُن کی شہرت عام اور بقائے دوام کا باعث بن گئے۔

فاضل مؤلف نے یہ مضامین ۱۹۱۲ء میں لکھے تھے۔ اس دور کی زبان اور آج کی زبان میں قدرے فرق ضرور ہے۔ اس زمانے میں تحریر و تقریر میں عربی فارسی کے الفاظ بلا تکلف استعمال ہوتے تھے۔ اگرچہ ادبی نگارشات میں عربی فارسی کے مغلق الفاظ، پیچیدہ تراکیب، دور از کار تشبیہات، مقفع مسجع جملوں اور ناقابل فہم عبارتوں سے گریز کیا جانے لگا تھا لیکن مذہبی حلقوں میں یہ کیفیت پیدا نہیں ہوئی تھی۔ ابھی یہاں تحریر و تقریر میں عربی فارسی کے مشکل الفاظ اور مرکبات لفظی ضرور استعمال ہوتے تھے لیکن اس قدر زیادہ نہیں کہ عبارت کو ناقابل فہم بنا دیں۔ چنانچہ "افضل الرسل" میں بھی اکثر و بیشتر مقامات پر عربی فارسی کے مشکل الفاظ استعمال ہوتے ہیں مثلاً سخت عبادت کے لیے احمر ہائے اشند ہا درست کیلئے

سلیمہ، مشکل کے لیے انسق، اندازہ کے لیے کمیت اور رشک کے لیے غبطہ وغیرہ کے الفاظ استعمال کیے ہیں، لیکن اس قسم کے مشکل الفاظ بہت ہی کم ہیں۔ اتنے زیادہ نہیں کہ طبیعت پہ بوجھ بن جائیں۔ بلکہ یہ الفاظ انگوٹھی میں نگینہ کی حیثیت رکھتے ہیں یہی وجہ ہے کہ قاری اس کتاب کو پڑھنے میں بہت لطف محسوس کرتا ہے۔ چونکہ کتاب میں دلائل و براہین سے نفسِ مضمون کو ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور ایسے موقع پہ زورِ بیان کا پیدا ہو جانا یقینی بات ہے۔ اس لیے زیرِ نظر کتاب میں بھی خطیبانہ انداز دکھائی دیتا ہے۔ بعض جگہ جملے چھوٹے چھوٹے ہیں اور بعض جگہ طویل۔ بعض جملوں میں الفاظ کی تکرار موجود ہے اور بعض جملوں میں مقفع و مسجع عبارت کی شان پیدا ہو گئی ہے۔ اس انداز نے عبارت کی دلکشی اور زور کو دوبالا کر دیا ہے۔

اندازِ بیان، نفاستِ استدلال اور لطافتِ عبارت نے بلاشبہ کتاب کی افادیت میں اضافہ کر دیا ہے۔ فاضل مؤلف کی الفاظ پہ پوری گرفت ہے۔ وہ الفاظ کا بے جا استعمال نہیں کرتے۔ ان کے یہاں کوئی لفظ بھی فالتو نظر نہیں آتا۔

مذہبی معاملات بہت نازک ہوتے ہیں۔ یہاں معمولی سی لغزش بے پایاں خسران و ذلت کا باعث بن سکتی ہے اور جب بات مذہبی پیشواؤں کی ہو اور وہ بھی اتنی نازک کہ ایک مؤلف اپنے نبی پاک صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے حق میں دلائل دے کہ انہیں دیگر انبیائے سابقین پہ افضل ثابت کرے تو اس میں جذباتیت کا پیدا ہو جانا یقینی امر ہے لیکن "افضل الرسل" کے فاضل مؤلف کے یہاں ایسی کوئی بات نہیں۔ وہ جذباتیت سے بالاتر رہ کر نہایت سلیقہ، ہوش اور دانشمندی سے دلائل دیتے ہیں۔ ان کو دلائل علمی ہیں اور اتنے ٹھوس ہیں کہ رد کرنا تو کجا ان سے اختلاف بھی ناممکن ہے۔ ان کے یہاں افراط ہے نہ تفریط۔ وہ انبیائے سابقین کا پورا پورا ادب کرتے ہیں اور کسی موقع پہ بھی ادب کا دامن نہیں چھوڑتے انہیں یہ معلوم ہے کہ کتاب کے نفسِ مضمون پہ بعض حضرات اعتراض کر سکتے ہیں۔ اسی لیے وہ ایک سچے اور سیدھے سادھے مسلمان کی طرح بڑی صاف گوئی کے ساتھ کتاب کے آخر میں ایک مقام پہ لکھتے ہیں:-

"حضرت رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی فضیلت سب انبیائے کرام اور ملائکہ عظام پر ثابت کرنے سے ہماری غرض نعوذ باللہ توہینِ انبیاء و تنقیصِ رُسل نہیں۔ ہمارا مدعا صرف اتنا ہے کہ کیا یہ جماعت برگزیدگان درجہ و رتبہ میں مساوی ہے۔ یا کہ ان میں بھی بلحاظِ کمالات و برکات تفاوت ہے۔ جہاں تک قرآن مجید و احادیث شریف اور واقعات خارجیہ نے ہماری راہنمائی کی ہے بنظرِ تحقیق و تدقیق واضح ہوتا ہے۔ کہ رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام سب حضرات سے کمالات و اخلاق و حسنات میں اعلیٰ و افضل ہیں چنانچہ مخالفین اسلام بھی اپنی کتب میں اسی امر کے واقعات کے دیکھنے سے صحیح شہادت دینے پر مجبور ہوئے ہیں عقائدِ اہلِ سنت والجماعت کے مطابق سب حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والتسلیمات نورٌ علیٰ نور اور واجب التعظیم ہونے کے علاوہ ہمارے مقتدا و پیشوا ہیں۔ ہمارا اعتقاد ہے کہ ان کی شان میں کسی قسم کی گستاخی یا بے ادبی یا توہین و تنقیص کا جائز رکھنا موجبِ لعنتِ خداوندی اور خسران و ذلت ہے۔ اور ان کی اتباع ان کی محبت باعثِ خوشنودیٔ رب العالمین ہے لیکن اس میں بھی کوئی شک نہیں کہ بنی آدم کے سردار کا اپنا مرتبہ ہے۔ اور دیگر حضرات کا اپنا درجہ۔ اس کے فضائل و محاسن جدا ہیں اور ان کے برکات و حسنات جدا ہیں" [۵۱]

آگے چل کر لکھتے ہیں :۔

"انبیائے کرام اوصافِ حسنہ اور اخلاقِ حمیدہ سے موصوف ہیں۔ اور فضائل و کمالات سے مزین ہونے کے علاوہ ہمارے رہنما اور واجب التعظیم بزرگ ہیں لیکن اس میں بھی کوئی شک نہیں کہ سب حضرات ایک نہ ایک صفتِ خاصہ سے خاص طور پر ممتاز و مشہور تھے . . . . . . ان حضرات پر فضائل حمیدہ و خصائلِ برگزیدہ میں سے ایک ایک صفتِ خاص جو غالب تھی وہ

---

[۵۱] افضل الرسل ص ۱۳۰ - ۱۳۱

سب ... خدا کے حبیب ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام میں کلّی طور پہ موجود تھے . . . . چنانچہ آپ کے کئی اوراد و اقعات سے معائنہ کرا دیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان سب اوصافِ جلیلہ و اخلاقِ جمیلہ کے حاوی تھے جو کہ دیگر حضرات میں انفرادی طور پہ جمع تھے۔ اسی لیے آپ کو سید المرسلین امام النبیین کے لقب سے یاد کیا جاتا ہے۔" ؎۲

جیسا کہ بیان ہوا، یہ کتاب مضمونِ مسلسل کی صورت میں "افضل الرسل" کے عنوان سے ہی ۱۹۱۲ء میں ماہنامہ "انوار الصوفیہ" لاہور میں چھپتی رہی۔ اور اسے پہلی مرتبہ ۱۹۲۳ء میں کتابی صورت میں مولانا غلام رسول گوہر نے شائع کیا۔ یہ اڈیشن جلدی ہی ختم ہو گیا۔ اس وقت سے اب تک اس کی اشاعتِ مکرر تعویق میں پڑی رہی۔ لیکن اب محبّی جناب محمد صادق قصوری زید مجدہٗ نے اس کی اشاعتِ ثانیہ کا بیڑا اٹھایا۔ آپ مستعلیق شخصیت کے مالک ہیں علم و ادب سے ان کی دلچسپی فطرتی ہے۔ ان کی مختلف تصانیف و تالیفات اور بے شمار مضامین طبع ہو کر اہلِ علم میں مقبول ہو چکے ہیں۔ وہ جس انہماک اور جانکوشی سے علم و ادب کی خدمت کر رہے ہیں وہ ہمارے نوجوان محققین اور لکھنے والوں کے لیے قابلِ تقلید ہے ان کی تحریر میں جان اور تحقیق و تنقید میں توازن ہے۔ ان کی معرکۃ الآرا تالیف "اکابر تحریکِ پاکستان" حصہ اول گذشتہ سال طبع ہو کر قارئین و ناقدین سے خراجِ تحسین وصول کر چکی ہے۔ ان کی تازہ تالیف "حضرت امیرِ ملت اور ان کے خلفا" بھی چھپ چکی ہے۔ جو برصغیر کے معروف روحانی پیشوا حضرت امیرِ ملت سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری قدس سرہٗ اور ان کے جلیل القدر خلفا کے سوانح اور کارناموں پر مشتمل ہے۔ نئی تصانیف و تالیفات کے ساتھ ساتھ وہ پرانی نادر و نایاب کتابوں کو بھی دوبارہ عمدہ طباعت سے آراستہ کرتے رہتے ہیں۔ چنانچہ اس سے قبل وہ ارکانِ دین مؤلفہ مفتی محمد مظہر اللہ شاہ . . . وغیرہ شائع کر چکے ہیں اب وہ "افضل الرسل" لے کر قارئین کی خدمت میں حاضر ہو رہے ہیں۔ مذکورہ بالا تالیفات کی اشاعت ان کی دینِ اسلام سے محبت، بزرگانِ دین سے دلی محبت اور شوقِ تحقیق کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ اس دور میں جبکہ مالی وسائل محدود ہیں اور اخراجات کا انبار انسان کو سانس نہیں لینے دیتا) محبّی محمد صادق قصوری کی یہ ہمت قابلِ داد ہے کہ وہ کسی ستائش کی تمنا یا صلہ کی پروا کیے بغیر خدمتِ دین میں مصروف ہیں۔ اللہ تبارک و تعالیٰ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم موصوف کی ان کاوشوں کو ماجور فرمائیں اور انہیں جزائے عظیم سے نوازیں۔ ع۔ . . . این دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد۔

---

؎۲ ایضاً ص ۱۳۱، ۱۳۲

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فضل الرسل

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الَّذِیْ اخْتَارَ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنَ الْخَلْقِ اَجْمَعِیْنَ وَاَرْسَلَہٗ رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ وَجَعَلَ مِنْ جُمْلَۃِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ اِذَا اَخَذَ عَلَیْھِمُ الْمِیْثَاقَ بِالْاِیْمَانِ بِہٖ وَبِنُصْرَتِہٖ قَالَ اَشْھَدُوْا وَاَنَا مَعَکُمْ مِّنَ الشّٰھِدِیْنَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلَیْھِمْ وَعَلٰی اٰلِھِمْ وَصَحْبِھِمْ اَجْمَعِیْنَ وَمَنْ تَبِعَھُمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

حمد و صلوٰۃ کے بعد یہ خاکسار برادرانِ اسلام کی خدمت میں عرض کرتا ہے کہ شرافت علم باعتبار شرافت موضوعِ علم ہے جس قدر اوصافِ جلیلہ و محاسنِ علیہ سے موضوع موصوف ہوگا، اسی قدر علم دوسرے علوم کی نسبت ممتاز ہوگا، اسی قاعدے کو پیش نظر رکھ کر علمِ کلام والے علم کلام کو سب سے افضل اور اعلیٰ قرار دیتے ہیں کیونکہ اس کا موضوع ذاتِ باری و صفاتِ باری ہے، علمِ فصاحت و بلاغت کے خوشہ چین اپنی کتابوں میں اس علم کو دوسرے علوم سے ممتاز شمار کرتے ہیں کیونکہ اس کا موضوع کتاب الٰہی قرآن مجید ہے اسی طرح مختلف علوم کے ماہرین اپنے علم کو افضل قرار دینے کے لئے اس کے موضوع کی تعریف و توصیف میں مشغول ہو کر افراط سے کام لیتے ہیں تاکہ یہ علوم باقی علوم پر فوقیت کا درجہ رکھیں تو محصلین اس میں بوجہ رغبت خوب جدوجہد سے کام لیں بنفس الامر میں غور سے دیکھا جائے تو شرافتِ علم شرافتِ موضوع پر ہی

موقف ہے اسی بنا پر ہم جس قدر اس مبحث خاص پر فخر کریں بجا اور جس قدر ناز کریں درست ہے کیونکہ ہمارے مضمون کا موضوع افضل الرسل محبوبِ خدا والیٔ کون و مکاں باعثِ خلقِ دوجہاں، شافع الجن والانسان، منبع الکمالات، جامع علوم لدنی، واقفِ رموزِ سبحانی، پیارا نبی امی لقب صلی اللہ علیہ وسلم ہے، اللہ تعالیٰ جل جلالہ کی ذات مستجمع کمالات کی تعریف و توصیف میں زبان کو ناطق کرنا اور پھر کماحقہ اس کی ذاتِ لامحدود اور صفاتِ نامتناہیہ پر حاوی ہونا مطابق قرآن شریف بشری طاقت سے باہر ہے تو بھلا پھر اسی کے محبوب کی شان میں زبان کو گویا کرکے یہ کس طرح ممکن ہے کہ اس کی مدح سرائی کا حق کماحقہ ادا کریں گے کیونکہ وہ احکم الحاکمین کا حبیب اور اوصافِ جمیلہ سے موصوف اور اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ سے مزین اور بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر سے ملقب اور ہم جو کہ سیئات و خطیات کا نمونہ ہمارے علوم ناقص ہماری ہمتیں قاصر اور ہمارا علم فانی اور ہم فانی، کس طرح اس فرض کو ادا کر سکتے ہیں غرضیکہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف و توصیف لکھنے کے لئے دنیا کے سمندر سیاہی بن جاویں اور درخت قلموں کا کام دیں، زمین و آسمان سے قرطاس کا کام لیا جائے، جن و انسان اور ملائکہ کاتب مقرر کئے جاویں تو پھر بھی مدح و ثنا تکمیل کو نہیں پہنچتی ؎

فَاِنَّ فَضْلَ رَسُوْلِ اللّٰہِ لَیْسَ لَہٗ
حَدٌّ فَیُعْرِبُ عَنْہٗ نَاطِقٌ بِفَمٖ

حبیب خدا کے فضائل و محاسن کا جمع کرنا انسانی طاقت سے کیوں بالاتر نہ ہو جب کہ آپ سید الاولین والآخرین اور روح الموجودات صاحب لواء الحمد اور ازل میں نبی ہونے کا علم قدرت کی طرف سے حاصل کئے ہوئے ہیں اور تمام پیغمبرانِ خدا کو جو کچھ خداوند جل جلالہ سے مرتبے اور درجے عنایت ہوئے ہیں، سب انہی کے ذریعہ ملے ہیں اور ان سے جس قدر مصائب و تکالیف رفع ہوئی ہیں، سب انہی کے وسیلے سے اور ان کو جو کچھ انعامات و خطابات بارگاہِ ایزدی سے میسر ہوئے

S8644

ہیں اور ہوں گے وہ سب میرے مولا محبوبِ خدا کی طفیل ہیں، غرض جدھر نظر دقیق سے کام لے کر دیکھو اسی ذات کے انوار و برکات محاسن و فضائل، اخلاق و خصائل نظر آ رہے ہیں یہاں تک کہ شمس و قمر، وحوش و طیور آپ کے تابع اور ان کی ہستی آپ کے نور کا ادنیٰ کرشمہ ہے، احجار و اشجار، ارض و سما آپ کے زیرِ فرمان اور ان کی ہستی آنحضرت کی طفیل ہے۔

باوجود اس امر کے ہم کو قطعی علم ہے کہ ہم سے اِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ کی اوصافِ جلیلہ کا شمہ بھی بیان نہیں ہو سکتا لیکن پھر بھی ہماری طبیعت کو چین نہیں آتا جب تک کہ ہم بھی اپنی ہمتِ قاصر کے مطابق پیارے محبوب کی شان میں گیت گا کر اپنے دل و زبان کو پاک کر کے فلاح حاصل نہ کر لیں کیونکہ منبعِ اخلاقِ حمیدہ، معدنِ اوصافِ برگزیدہ کے حق میں جب خود احکم الحاکمین بار بار اپنی مختلف کتب میں مدح سرائی فرما رہا ہے اور اس کے برگزیدہ پیغمبر اس کی صفت و ثنا میں دن رات زبان و دل کو معطر کر کے اس کی امت میں شامل ہونے کی تمنا اور آرزو کرتے ہوئے واصل باللہ ہو گئے ہیں! اور اکابر عارفین و ائمۂ دین اپنی اپنی ہمت کے مطابق پیارے نبی کی فضیلت کا راگ گا کر حیاتِ جاودانی حاصل کر چکے ہیں تو پھر اگر ہم بھی تقلیداً اس طریقِ سابق پر چل کر اپنے لئے فلاح حاصل نہ کر لیں تو ہمارے لئے ضرور افسوس ہو گا۔

سامعین! باریک بینی سے کام لیا جائے تو ہر نوع کے افراد میں بعض افراد ایسے نظر آئیں گے جو دوسروں کی صفات و فضائل میں کامل و افضل ہوں گے اور ان میں وہ خوبیاں اور محاسن جمع ہونگی جس سے اس کے رفیق عاری و خالی ہوں گے، باغات کا ملاحظہ کیجئے تو ایک، دوسرے سے اعلیٰ ہے اور تیسرا، دوسرے سے باعتبار اپنی خوبی و رونق کے زیادہ خوشنما ہے علیٰ ہذا القیاس اشجار و اثمار کا مطالعہ کیجئے تو ہر ایک اپنے ماتحت کی نسبت اعلیٰ اور اپنے مافوق کی نسبت ادنیٰ ظاہر ہو گا، مقاماتِ متبرکہ و مکاناتِ مقدسہ کی زیارت کی جائے تو وہاں بھی فاضل و مفضول کا فرق معلوم ہو گا، حیوانات و چرند پرند کی طرف خیال کیا جائے تو اس جگہ بھی اوصافِ حمیدہ و محاسن میں کمی و زیادتی معلوم

ہو گی، ملبوسات، مطعومات و مشروبات کا احساس کیا جائے تو قوتِ حاسّہ یہاں بھی ہر ایک کو اس کے محاسن کی کمی و زیادتی کے باعث ممتاز کردے گی مشمومات و مسموعات میں فکر کو دوڑایا جائے تو وہاں بھی قوتِ حاسّہ کا گھوڑا ایک کو ضرور دوسرے پر ترجیح دے گا، مُبصَرات میں بصر روشن دقّتِ نظری سے کام لے تو وہاں بھی یہی فرق محسوس ہو گا، غرض جہاں تک چلے جاؤ ہر ایک مخلوق میں ادنیٰ و اعلیٰ، فاضل و افضل کی نسبت صاف طور پر دکھائی دے گی۔

عیاناً جب یہ ثابت ہو گیا کہ ہر ایک حادث اپنی جنس کے اعتبار سے باعتبار محاسن و اوصافِ حسنہ و خصائلِ برگزیدہ ایک خاص تمیز کا درجہ رکھتا ہے تو بھلا اب یہ کس طرح درست ہو سکتا ہے کہ سب مخلوق درجہ و رتبہ میں برابر ہے اور سب رسل مراتب و فضائل میں مساوی ہیں حالانکہ صریح ارشادِ خداوندی تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ اور وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ النَّبِيِّيْنَ عَلٰى بَعْضٍ کتابِ کریم میں اختلافِ شرافت و فضیلت کا حکم سنا رہا ہے لیکن بعض جہلا رباوجود آیاتِ شریفہ سابقہ الاپتے رہتے ہیں کہ محبوبِ خدا کی بزرگی صرف اتنی ہے جتنی بڑے بھائی کی بزرگی چھوٹے پر ہوتی ہے، یہ ان کی کم فہمی کا نتیجہ ہے۔

یہ امر یقینی ہے کہ خداوند تعالیٰ جل جلالہ کی مخلوق باعتبار معرفتِ الٰہی و جلالِ خداوندی مختلف ہے، جس قدر معرفت میں کمی و زیادتی ہو گی اسی قدر عبودیت میں تفاوت ہو گا یعنی جس میں بعد از معرفتِ کاملہ عبودیتِ کاملہ متحقق ہو گی وہی سب سے بڑھ کر بلحاظِ فضل و کرم اعلیٰ ہو گا، نفسِ عبودیت میں تو رسلِ عظام و انبیاءِ کرام و ملائکہ و اولیائے امت و مومنین موحدین متقی و پرہیزگار سب مساوی ہیں، ہاں باعتبارِ مراتب سب میں فرق ہے، حضرتِ رسولِ مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی معرفت عظمتِ الٰہی و جلالِ خداوندی سب مخلوق سے اعلیٰ تھی اور آپ ذات اور صفاتِ الٰہیہ کی پہچان میں سب سے فائق تھے اس لئے آپ عبدِ کامل بن کر سب سے مراتب و فضائل میں سبقت لے گئے ہیں، باقی انبیاءِ کرام کی معرفتِ خداوندی اس درجہ کی نہ تھی جس قدر ہمارے پیارے نبی اُمّی لقب

سید الرسل کی تھی اس لئے وہ مرتبہ و درجہ میں بھی متاخر ہیں۔ ملائکہ خاص و عام و اولیائے کرام و مومنین و موحدین کی معرفتِ الٰہی میں تفاوت ہونے کے باعث عارفوں کے مراتب میں بھی مطابقِ معرفت فرق ہے، سب سے ادنیٰ درجہ کی عبودیت کفار کی ہے جو کہ شرک و کفر میں ملوث ہیں۔

نصاریٰ تو عباد المسیح ہو گئے، یہود عباد العزیر بن گئے، کفار مشرکین عباد الاصنام ہو گئے لیکن ان کی زبانِ حال خود ان کی تکذیب کر رہی ہے۔ اس عبودیت ناقصہ کے سبب سے یہ مشرکین اُولٰٓئِکَ کَالْاَنْعَامِ بَلْ ھُمْ اَضَلُّ کا لباس پہنکر رسوا و ذلیل ہو رہے ہیں، پس معلوم ہوا کہ جس قدر وصفِ عبودیت میں کمی و زیادتی ہو گی اسی قدر شرافت و فضل میں تفاوت ہو گا۔ خدا تعالیٰ کی قدرتِ کاملہ پر قربان جائیے کہ اس نے اپنے پیارے حبیب کو عبدِ کامل و انسانِ کامل بنانے کے لئے یہاں تک مہربانی فرمائی کہ آپ کی امت نے آپ کو اب تک اِلٰہ کا نام نہیں دیا ہے حالانکہ آپ کی امت کو آپ کے ساتھ اممِ سابقہ کی محبت سے ہزار گنا زیادہ محبت ہے اور انبیاء کرام کی نسبت آپ میں ہزارہا کمالات و معجزات و فضائل زائد موجود ہیں جس طرح کہ بعض کم فہم نصاریٰ نے حضرتِ عیسیٰ علیہ السلام کے لئے اور یہود نے حضرتِ عزیر کے لئے اور بعض مفرط شیعوں نے حضرت علی کے لئے اِلٰہ کا نام تجویز کیا ہوا ہے۔

غرض خداوند تعالیٰ مولیٰ کریم نے اپنے پیارے نبی کو الوہیت کی ہوا تک سے محفوظ فرما کر روزِ روشن کی طرح ثابت کر دکھلایا ہے کہ عبودیتِ کاملہ و انسانیتِ فاضلہ کا تحقق صرف ایک ہی فردِ خاص میں ہے جس کا پیارا نام محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے اور وہی شرافتِ علیہ و فضیلتِ خاصہ کا مورد ہے جس کا پیارا ذکر احمد کے نام سے انجیل و توراۃ میں ہے ؎

دَعْ مَا ادَّعَتْهُ النَّصَارٰی فِیْ نَبِیِّهِمْ
وَاحْکُمْ بِمَا شِئْتَ مَدْحًا فِیْهِ وَاحْتَکِمِ

وَانْسُبْ اِلٰی ذَاتِہٖ مَاشِئْتَ مِنْ شَرَفٍ
وَانْسُبْ اِلٰی قَدْرِہٖ مَاشِئْتَ مِنْ عِظَمٖ

صاحبِ قصیدہ بُردہ فرماتے ہیں کہ حضرت رسول مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تعریف و توصیف بیان کرنے کے لئے اور آپ کے مناقب و مناصب ظاہر کرنے کے لئے اور آپ کے محاسن و فضائل پیش کرنے کے لئے اور آپ کی مدح و ثنا کا اظہار کرنے کے لئے اسے مخاطب! جس طرح تجھ سے ہو سکے کر لیکن نصاریٰ کی طرح کہیں حضرت محبوبِ خدا کو الوہیت سے موصوف نہ کرنا کیونکہ اس سے بڑھ کر اور کوئی جرم نہیں اور اسی کا نام شرک ہے۔

# بشر کے ملائکہ سے افضل ہونے کا بیان

کتبِ عقائدِ اہلِ سنت وجماعت میں مرقوم ہے کہ عامۂ مومنین عام ملائکہ سے افضل ہیں اور خواصِ مومنین، خواصِ ملائکہ سے افضل ہیں اور رسل البشر رسلِ ملائکہ سے اعلیٰ ہیں، اس پر انہوں نے بہت سے دلائل پیش کئے ہیں لیکن بندہ بوجہ اختصار چار پر ہی اکتفا کرتا ہے، غور سے سنئے:۔

## دلیلِ اوّل

خداوند تعالیٰ عزاسمہ وجل برہانہ نے جس وقت حضرتِ آدم علیہ السلام ابوالانبیاء کو اپنے یدِ قدرت سے پیدا کیا تو تمام ملائکہ مقربین وغیر مقربین سے حکماً علیٰ وجہ التعظیم و التکریم حضرتِ آدم علیہ السلام کو سجدہ کرایا، سبھی نے حکم کی تعمیل کر کے فلاح حاصل کی مگر شیطانِ مردودِ ازلی نے حکم سے انکار کیا اور یہ صاف ظاہر ہے اور حکمتِ بالغہ کا مقتضیٰ بھی یہی ہے کہ ادنیٰ، اعلیٰ کو سجدہ کرے اور مفضول، افضل کی تعظیم و تکریم بجا لائے یعنی ہمیشہ ادنیٰ کو حکم دیا جاتا ہے کہ اعلیٰ کی تعظیم بجا لائے اور مفضول پر فرمان جاری کیا جاتا ہے کہ افضل کی تکریم کا حق ادا کرے نہ اس کا عکس،

## دلیلِ دوم

اہلِ زبان عَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ کُلَّھَا سے نکالتے ہیں کہ اس کلام سے زیادتی

علمِ آدم علیہ السلام کا اظہار مقصود ہے جو مسجودِ ملائکہ ہونے کا باعث تھی اور اس سے مولیٰ کریم کو یہ منظور ہے کہ حضرتِ آدم علیہ السلام ملائکہ سے افضل و اعلیٰ ہیں اسی لئے دونوں کا امتحان لے کر ایک کو عالم و افضل قرار دیا، دوسرے کو مفضول و مغلوب جتا کر عام طور پر یہ شہرت دلا دی کہ یہ اس کے مقابلہ میں کم علم ہیں۔

## دلیلِ سوم

خدا تعالیٰ نے اپنی پاک کتاب میں جو کہ انسان کی تمام ضروریاتِ دنیویہ و دینیہ کے احکام پر حاوی ہے، بایں الفاظ خبر دی ہے: اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰۤی اٰدَمَ وَ نُوْحًا وَّ اٰلَ اِبْرٰهِیْمَ وَ اٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِیْنَ اور عالمین میں ملائکہ بھی شامل ہیں تو ثابت ہو گیا کہ رُسلِ بشر حضرتِ آدم و نوح و اسمٰعیل و اسحٰق و یعقوب و یوسف و موسیٰ و ہارون و عیسیٰ و حضرتِ محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام سب تمام ملائکہ سے افضل و برگزیدہ ہیں۔

## دلیلِ چہارم

انسان کا فضائل و کمالاتِ علمیہ و عملیہ کو باوجود عوائقِ شہوت و غضب و حرص و کینہ و بغض وغیرہ کے حاصل کرنا نہایت ہی اَشَقّ و اَصْعَب ہے، جب انسان باوجود صدہا شواغل و صوارف کے عبادات اور کسبِ کمالات و اخلاقِ حمیدہ میں مشغول رہتا ہے تو صاف ظاہر ہے کہ حضرتِ انسان اس جماعت سے فضیلت و بزرگی میں بڑھکر ہے جس میں یہ موانع کمالات موجود نہیں بلکہ اس کی سرشت و طبیعت میں عبادت و طاعت کا ہی مادہ ہے نہ اور، دیکھئے ایک آدمی کے پاس علاوہ تمام ضروریاتِ تمدن کے اتنا زر و مال موجود ہے کہ اگر وہ تمام منہیاتِ شرعیہ کا مرتکب ہو تو وہ بغیر کسی مانع کے ہو سکتا ہے اور دوسرے کے پاس اتنا بھی سامان نہیں کہ وہ اپنے روزانہ حوائج کو کافی طور پر پورا کر سکے، اب اگر یہ دوسرا فخر کرے کہ میں پہلے کمالات میں اعلیٰ ہوں اور فضائل و اخلاق میں برتر ہوں کیونکہ منہیات سے بچنا میری مرضی پر منحصر تھا تو یہ سراسر غلط ہے کیونکہ کمالِ فخر اس کو زیبا ہے جس کے پاس سامانِ لہو و لعب و اسبابِ عیش و طرب موجود تھے لیکن وہ محض خوشنودیٔ مولا و رضامندیٔ خدا تعالےٰ کو

پیشِ نظر رکھ کر منہیات کے پاس نہیں پھٹکا، نہ کہ اس دوسرے کے لئے جوان تمام اسبابِ عیش وطرب سے خالی وعاری ہے۔ ایک شخص کی بصارت نہیں یا اس کے کان بہرے ہیں یا وہ مادر زاد عنّین ہے اور دوسرے کے تمام حواس درست ہیں اور ہر طرح سے ہر ایک فعل پر قادر ہے، اب بھلا اگر یہ فخر کرے کہ میں نے کسی عورت کو بری نظر سے نہیں دیکھا یا میں نے زندگی بھر میں کوئی بُرا کلمہ نہیں سنا یا میں نے کسی عورت سے ناجائز فعل نہیں کیا تو اس کا یہ فخر درست نہیں کیونکہ فخر وکمال اس شخص کا ہے جس نے باوجود حواسِ سلیمہ نہ کوئی برا کلمہ سنا اور نہ کسی کو بری نظر سے دیکھا، اسی طرح ملائکہ بھی اگرچہ معصوم ہیں لیکن یہ عصمت ان کے لئے باعثِ فخر نہیں ہو سکتی کیونکہ ان کی سرشت میں برائی وگناہ کا تخم نہیں، ہاں یہ فخر اس وقت برمحل ہوتا کہ وہ بھی باوجود موانع وصوارف حسد وبخل وکینہ وبغض وغضب وغیرہ معصوم از گناہ رہتے وَإِذْ لَيْسَ فَلَيْسَ۔

ان چار دلیلوں سے ثابت ہو گیا کہ ہمارے نبی وآقا حبیبِ خدا محمدِ مصطفٰے تمام ملائکہ سے افضل وبرتر ہیں کیونکہ حضرتِ آدم ونوح ویعقوب وابراہیم واسحٰق وغیرہم علیہم الصلوات والتسلیمات ملائکہ سے بزرگ واعلیٰ ہیں تو کیا فخرِ موجودات، باعثِ کائنات، سید الاولین والآخرین حضرتِ رسولِ کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام جن کے ذریعے سے سب حضرات رسلِ کرام مناصبِ عالیہ پر ممتاز ہوئے ہیں، افضل نہیں ہوں گے؟

علامہ رازی تفسیر کبیر میں تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ کے تحت میں لکھتے ہیں کہ تمام امت کا اجماع ہے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام آپس میں فاضل ومفضول کی نسبت رکھتے ہیں اور اس امر پر اتفاق ہے کہ رسولِ مقبول سید الاولین والآخرین محبوبِ خدا محمدِ مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم تمام انبیاء سے امجد واعظم ہیں۔

امت کا یہ اجماع بغیر کسی حجت ودلیل کے نہیں بلکہ اس پر اس نے کثرت سے دلائل پیش کئے ہیں، اختصار ہمیں اجازت نہیں دیتا کہ ہم سب کو آپ کے سامنے لا رکھیں لیکن چند دلائل ہم بیان کرتے ہیں جن سے واضح طور پر یہ ثابت ہو گا کہ

محبوبِ خدا شفیع المذنبین جملہ رسل و انبیاء سے افضل تھے، سنیے:-

۱۔ قادرِ مطلق نے اپنی کتاب محفوظ میں اپنے پیارے کی شان میں وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ارشاد فرما کر واضح کر دیا ہے کہ حضور سرورِ دو جہاں سب عوالم کے لئے رحمت ہیں، جب آپ سب کے لئے رحمتِ خداوندی ظاہر ہوئے تو لازم آیا کہ آپ مخلوق ادنیٰ و اعلیٰ سب سے افضل و برتر ہیں، خواہ مخلوق کا وجودِ ظاہری آپ سے مقدم ہو یا مؤخر!

۲۔ احکم الحاکمین نے فرقانِ حمید میں اپنے پیارے کی شان کا اظہار کرتے ہوئے وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ فرمایا ہے یعنی ہم نے تیرے ذکر کو اس طرح بلند کیا کہ کلمۂ شہادت واذان و تشہد میں اپنے نام کے ساتھ تیرے اسم کو ملا کر عام طور پر دعوت دے دی ہے کہ اس کا صبح و شام ورد کیا کرو، یہ رتبہ باقی انبیاء کرام کو عنایت نہیں کیا گیا معلوم ہوا کہ آپ اس صفت میں سب سے سبقت لے کر سب سے اعلیٰ افضل ہیں، ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ۔

۳۔ خدا تعالیٰ جل جلالہ نے اپنی کتابِ مبین میں حضرت کو ایک ایسی نعمت عنایت فرمائی ہے جو اور کسی نبی و مرسل کو عطا نہیں کی یعنی حضرت کی اطاعت کو اپنی اطاعت اور حضرت کی بیعت کو اپنی بیعت اور حضرت کی رضا کو اپنی رضا اور حضرت کی عزت کو اپنی عزت مختلف آیاتِ شریفہ میں قرار دے کر ظاہر کر دیا ہے کہ موصوف بہذہ الصفات ان حضرات سے درجہ و رتبہ میں اعلیٰ ہے جو اس صفت سے خالی ہیں۔

۴۔ اللہ تعالیٰ عز اسمہ و جل برہانہ نے قرآن شریف اتار کر حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا کہ کفار کو کہہ دو کہ اگر تم مجھ کو سچا رسول نہیں مانتے اور الٰہی کتاب کو میری خانہ ساز کتاب تصور کرتے ہو تو تم اپنے دعوے کی تصدیق کے لئے اس کتاب کی ایک چھوٹی سی سورت جیسی سورت بنا لاؤ جو فصاحت، بلاغت، خوبی ظاہری و باطنی میں اس کے مساوی ہو لیکن یہ یاد رکھو کہ اس جیسی سورت قیامت تک تم سے تیار نہ ہو سکے گی خواہ تمام جن و انسان اپنا زور لگا کر اس کی تیاری میں مصروف ہوں اور ایک دوسرے

کے سورت بنانے میں مدد و معاون ہوں، قرآن شریف چھ ہزار سے زائد آیات کا مجموعہ ہے جب تین آیات کے مقابلہ سے تمام جن و انسان قیامت تک عاجز ہیں تو معلوم ہوا کہ یہ قرآن شریف ایک معجزہ نہیں بلکہ چھ ہزار سے زائد معجزات پر شامل ہے۔ خداوند تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی فضیلت نو معجزوں سے بیان فرمائی ہے، بھلا جس کے پاس محض فضلِ ایزدی سے ہزاروں معجزات موجود ہوں وہ کیونکر نو معجزات والے صاحب سے افضل نہ ہوگا؟ اسی طرح باقی حضرات پر فضیلت کا قیاس کرلیں جن کے پاس گنتی کے معجزات تھے۔

۵۔ ہمارے رسولِ اکرم و اعظم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا معجزہ تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے معجزات سے افضل ہے تو لازم آیا کہ ہمارے نبی بھی تمام رسلِ سابقہ سے افضل و اعلیٰ ہوں پہلے مقدمہ کا ثبوت آنحضرت کا یہ فرمانا کہ کلامِ الٰہی قرآنِ مجید کلاموں میں اس طرح ہے جیسے حضرتِ آدم علیہ السلام موجودات میں اور دوسرے کا ثبوت اس طرح کہ بادشاہ کسی وزیر یا مقربِ خاص کو خاص خلعتِ فاخرہ خصوصیت کے ساتھ عطا نہیں کرتا جب تک وہ صاحبِ خلعت اس کے نزدیک سب سے اکرم و افضل نہ ہو۔

۶۔ رسلِ کرام علیہم الصلوٰۃ والتسلیم کے معجزات امورِ باقیہ میں سے تھے اور حبیبِ خدا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ قرآن شریف، جنسِ حروف و اصواتِ فانیہ سے ہے، ان کے معجزات باوجودیکہ امورِ باقیہ میں سے تھے، فنا ہو گئے اور ہمارے حضرت کا معجزہ باوجود فانی ہونے کے ابھی تک اسی طرح قائم ہے اور قیامت تک قائم رہے گا جس طرح لوحِ محفوظ میں مرقوم ہے۔

۷۔ رسولِ مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام کا دینِ مستقیم تمام ادیانِ سابقہ سے فضل ہے اور یہ لازم ہے کہ صاحبِ دین بھی باقی ادیانِ سابقہ کے صاحبوں سے افضل و اعلیٰ ہو۔

خداوند تعالیٰ جل جلالہ نے دینِ اسلام کو باقی تمام ادیان کے لئے ناسخ قرار دیا ہے اور یہ ضروری ہے کہ ناسخ، منسوخ سے افضل ہو اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے سنتِ حسنہ کا رواج دیا، جب تک لوگ اس نیک سنت پر عمل کرتے

رہیں گے، اس کے نامۂ اعمال میں نیکیاں لکھی جاتی رہیں گی، پس جب یہ دین باعتبارِ ثواب و فضیلت کے ادیانِ سابقہ سے افضل واعلیٰ ہوا تو اس کا واضع بھی باقی ادیان کے واضعین سے بزرگی و ثواب میں فوقیت لے کر بزرگ تر ثابت ہوگا۔

۸۔ خداوند تعالیٰ جل جلالہ و عز برہانہ نے اپنی کتاب کریم واجب التعظیم میں اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقَاکُمْ نازل فرما کر واضح کر دیا کہ خداوند تعالےٰ کے نزدیک محبوب و پسندیدہ وہ شخص ہے جو کہ سب سے زیادہ متقی و پرہیز گار ہو اور ادھر حضرت رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اَنَا اَعْلَمُکُمْ بِاللّٰہِ وَاَنَا اَتْقَاکُمْ فرما کر ظاہر کر دیا کہ سب سے زیادہ عالم باللہ اور متقی میں ہوں۔

۹۔ احکم الحاکمین نے فَکَیْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ کُلِّ اُمَّۃٍ بِشَہِیْدٍ وَّجِئْنَا بِکَ عَلٰی ھٰٓؤُلَآءِ شَہِیْدًا نازل فرما کر جتلا دیا ہے کہ اس سے نبی کریم کی عزت و عظمت کا اظہار مقصود ہے کیونکہ مولیٰ کریم کے نزدیک تو سب کچھ ظاہر و عیاں ہے، شہادت کی کوئی ضرورت نہیں، رسولِ اکرم کو شاہد مقرر کرنے سے آپ کا سب کے روبرو فضل و احترام ظاہر کرنا مدِ نظر ہے تاکہ یہ واضح ہو جائے کہ یہی پیارا امی لقب سید الاولین والآخرین ہے۔

۱۰۔ خدا تعالیٰ کے پیارے حبیب کی امت امم سابقہ سے درجے و رتبے میں مطابق آیت شریف کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ افضل و اعلیٰ ہے اور یہ ضروری ہے کہ اس امت کا پیارا نبی بھی باقی انبیاء سے افضل و اکرم ہو کیونکہ امت کا اشرف و اکرم ہونا اپنے نبی کی اتباع کی وجہ سے ہوتا ہے، پس تابع کی فضیلت متبوع کو واجب کرتی ہے۔

۱۱۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم موافق آیت شریف وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا کَآفَّۃً لِّلنَّاسِ دعوتِ عامہ کا پیغام لے کر آئے تھے یعنی جن و انسان کی طرف آپ رسالت کا پیغام لا کر ان کو صراطِ مستقیم پر چلانے آئے تھے بعض محققین نے تو یہ بھی لکھا ہے کہ آپ ملائکہ کے لئے بھی رسول تھے، اب خیال کرنا چاہیے کہ حضرت رسولِ اکرم جب تمام

کی طرف رسالت کا پیغام لے کر آئے تھے تو آپ کو مخلوق کے مقابلہ میں کیا کیا تکلیفیں اور مصیبتیں اٹھانی پڑی ہوں گی کیونکہ جب تمام مخلوق کا ایک شخص مقابلہ کرے تو اس کو تکلیف و مشقت بھی اسی انداز کے مطابق لاحق ہوتی ہے اور جس قدر زیادہ مشقت و مصیبت لاحق ہوگی اسی قدر فضائل و مراتب میں ترقی ہوگی، انبیائے کرام میں سے کوئی نبی تو خاص اپنی قوم کیطرف مبعوث ہوتا تھا اور کوئی کسی خاص گاؤں میں نبی مقرر ہوتا تھا اور کوئی صرف اپنے زمانہ کا رسول ہوتا تھا، اسی لحاظ سے ان سب کو تکالیف و مصائب کا سامنا کرنا پڑتا تھا اور ہمارے نبی جو کہ تمام روئے زمین کے جن و بشر کی طرف قیامت تک مرسل مقرر ہو کر تشریف لائے ہوئے ہیں اسی نسبت سے ان کو صدمے سہنے کا اتفاق ہوا ہے معلوم ہوا کہ آپ سب انبیاء کرام سے افضل و اعلیٰ ہیں کیونکہ محض خدا کے واسطے جس قدر آپ نے تکالیف برداشت کی ہیں اور کسی نبی نے نہیں اٹھائیں حدیث شریف اَفْضَلُ الْعِبَادَاتِ اَحْمَزُهَا اَیْ اَشَدُّهَا بھی اسی مضمون پر ناطق شاہد ہے۔

حضرتِ رسولِ مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تن تنہا بغیر کسی رفیق و یار اور زر و مال کے سب جن و انسان کو یٰاَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ سے آواز دی تو آپ کے سب دلی دشمن ہو گئے اور ظاہراً بھی تکالیف پہنچانے میں کسی قسم کا دقیقہ باقی نہ رکھا تھا، ادھر حضرتِ موسےٰ علیہ السلام نے پیغامِ الٰہی بنی اسرائیل کو پہنچایا اور فرعون کو بھی احکامِ ربانی کی تبلیغ فرمائی تو فرعون بمع اپنی قوم کے حضرتِ موسےٰ علیہ السلام کا دشمن ہو گیا۔

دیکھئے ایک شخص کو کسی شہر میں ایک خاص شخص کے پاس ایسا پیغام دے کر بھیجا جائے جو مرسل الیہ کی طبیعت کے ناموافق ہو اور اس شہر میں رسول کا کوئی دوست اور ہمدرد بھی نہ ہو تو اس کا دل پیغام پہنچاتے ہوئے ضرور گھبرائے گا اور دوسرے شخص کو اسی طرح کا ایک پیغام دے کر ایک جنگل و بیابان میں ہزارہا لوگوں کے پاس جو کہ رسول کی جان کے دشمن ہیں بھیجا جائے تو عقل اندازہ نہیں لگا سکتی کہ پیغام پہنچانے والے کو وہاں جانے میں کیا کیا دقتیں پیش آئیں گی اور کن کن مصائب کا سامنا کرنا پڑیگا۔

ہمارے حضرت کو مطابق آیت شریف یٰۤاَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَ اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ، یہ حکم تھا کہ صبح و شام جن و بشر کو احکام الٰہی کی تبلیغ کریں اگرچہ وہ حضرت کی دن رات مخالفت ہی کیوں نہ کریں۔ حضرت حکم الٰہی کی برابر تعمیل فرماتے رہے اور باوجود مختلف قسم کی تکالیف سہنے کے کسی وقت بھی آنحضرت کی طبیعت نے ملال نہ پکڑا تو معلوم ہوا کہ جس قدر مصائب آنحضرت کو احکامِ الٰہی کی تبلیغ میں لاحق ہوئے ہیں اور کسی نبی کو لاحق نہیں ہوئے رسلِ سابقہ کے بعد ہمارے حضرت کے صحابہ کرام کا مرتبہ ہے اور یہ مسلّم ہے کہ حضرت کی امت امم ماضیہ سے فضیلت و شرافت میں بڑھ کر ہے کیونکہ جس قدر حضرت کے صحابہ کرام کو آپ کے ساتھ رہ کر مصائب و تکالیف کا سامنا کرنا پڑا تھا، اور کسی امت کو ایسا اتفاق نہیں ہوا، جب صحابہ کو مشقتیں اور تکلیفیں اٹھانے کے باعث سب پر فضیلت ہوئی تو کیا ہمارے حضرت سید المرسلین خاتم النبیین جنہوں نے تمام عمر رنج و غم میں گزار دی تھی اور طرح طرح کی مخالفین کے ہاتھوں سے تکلیفیں سہی تھیں، سب انبیاء سے افضل نہیں ہوں گے؟

حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ وَاصْبِرْ عَلٰى مَا یَقُوْلُوْنَ کے تحت میں لکھتے ہیں کہ انسان کے لئے ایذائے لسانی تین قسم پر ہو سکتی ہے، اول یہ کہ اس کے معبود و استاد و مرشد کے حق میں بیہودہ کلمات استعمال کئے جائیں دوم یہ کہ خود اس کی ذات پر ناجائز حملے کئے جائیں اور ان کے حق میں ناشائستہ کلمات استعمال کئے جائیں رسولِ مقبول علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کفار و منافقین نے تینوں قسم کی اذیت و تکلیف پہنچائی تھی، حبیب رب العالمین کی روحِ مبارک کو معبود کے بارے میں انہوں نے اس طرح اذیت پہنچائی کہ سن کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں بعض تو خدا تعالیٰ جل جلالہ کے لئے زن و فرزند علی الاعلان ثابت کرتے تھے اور بعض معبود برحق کو شیطان کا مغلوب قرار دے کر سیدھے رستہ سے بہکانے والا قرار دیتے تھے اور بعض کہتے تھے کہ خدا تعالیٰ محتاج مسکین فقیر ہے اس لئے ہم کو حکم دیتا ہے کہ تم زکوٰۃ اور صدقہ ادا کیا کرو تاکہ

علامہ روح البیان لکھتے ہیں کہ جس شخص کی عورت حاملہ ہو اگر وہ شخص یہ نیت کرے کہ میں اس بچہ کا نام محمد رکھوں گا تو خداوند تعالےٰ اس شخص کو لڑکا ہی عطا فرماتا ہے اور یہ بھی روح البیان میں لکھا ہے کہ جس کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو اگر وہ یہ نیت کرے کہ پیدا ہونے والے کا نام محمد رکھوں گا تو وہ لڑکا بفضلِ خدا صحیح و سالم زندہ رہتا ہے۔

حضرات! اس فضیلت و شرافت کو بھی غور سے دیکھیں تو معلوم ہو جائے گا کہ ہمارے ہی نبی سید الرسل افضل النبیین اکرم الاولین والآخرین ہیں۔

۴۴۔ حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رفعت شان و فضیلت کُلّی کے باعث اس امر پر علمائے محققین قاضی عیاض و ابوالولید باجی وغیرہما کا اجماع ہو چکا ہوا ہے کہ جس حصہ زمین کے ساتھ قبر میں آپ کا جسم لگا ہوا ہے وہ جگہ تمام زمین و آسمان بلکہ کعبہ سے بھی افضل ہے۔

علامہ سبکی نے ابنِ عقیل حنبلی سے نقل کیا ہے کہ وہ متبرک جگہ لوح کرسی عرش سے بھی رتبہ میں اعلیٰ و افضل ہے۔ علامہ نووی نے لکھا ہے کہ آسمان زمین سے افضل ہے لیکن متبرک جگہ جہاں حضرت کا جسم مبارک ملحق ہے، تمام آسمانوں سے افضل و اشرف ہے، رسولِ اکرم کی فضیلت کے سبب سے علامہ طحطاوی نے بعض شافعیہ سے نقل کیا ہے کہ تمام راتوں سے افضل رات وہ ہے جس میں آپ پیدا ہوئے تھے اس کے بعد لیلۃ القدر پھر شبِ معراج، پھر عرفہ کی رات، پھر جمعہ کی رات، پھر شب برارت، پھر لیلۃ العید یکے بعد دیگرے فضیلت میں متفاوت ہیں، غرض آپ کا زمانہ سب زمانوں سے افضل، آپ کا مکان سب مکانوں سے اشرف ہے۔

۴۵۔ ہماری سرکار اس وجہ سے بھی سب سے افضل ہیں کہ قیامت کے دن مولیٰ کریم آپ کو مقامِ محمود عنایت کرے گا اور وہ مقام ایسا ہے کہ تمام حضرات انبیاء پہلے پچھلے حضرتِ رسولِ اکرم پر رشک اور تمنا کریں گے کہ ہم کو بھی یہ مقام نصیب ہو، کسی شاعر نے اسی کو شعرِ ذیل میں بیان کیا ہے ؎

هٰذَا الْمَقَامُ الَّذِیْ مَا نَالَہٗ اَحَدٌ
سِوَیٰ مُحَمَّدِنِ الْمَبْعُوْثِ بِالْحِکَمِ

ترجمہ:- "یعنی مقامِ محمود حبیبِ خدا اشرفِ انبیاء حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سوا اور کسی کو نصیب نہیں ہوا۔"

حضرتِ رسولِ اکرم کے اوصاف و محاسن اس قدر نہیں کہ احاطۂ تحریر میں آسکیں، اسی لیے علمائے نامدار متقدمین و متاخرین اس امر کا عجز ظاہر کرکے اپنی تصانیف کو نامکمل چھوڑ گئے ہیں۔ حضرتِ سیدنا حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرتِ رسولِ اکرم کی شان میں نہایت عمدہ اجمالاً دو شعر کہے ہیں ؎

وَاَحْسَنُ مِنْکَ لَمْ تَرَقَطُّ عَیْنِیْ
وَاَجْمَلُ مِنْکَ لَمْ تَلِدِ النِّسَاءُ
خُلِقْتَ مُبَرَّأً مِّنْ کُلِّ عَیْبٍ
کَاَنَّکَ قَدْ خُلِقْتَ کَمَا تَشَاءُ

ترجمہ:- "آپ سے زیادہ حسین کبھی آنکھوں نے نہیں دیکھا اور آپ سے زیادہ جمیل کسی عورت نے فرزند نہیں جنا، آپ تو تمام عیوب و نقائص سے مبرّا و منزہ پیدا کیے گئے ہیں، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اپنی حسبِ منشا بالکل پاک و صاف اخلاقِ حسنہ سے مزین فضائل و محاسن سے موصوف دنیا میں ظاہر ہوئے ہیں، غرض افضل الرسل کے فضائل و مناقب احاطۂ تحریر سے بالاتر ہیں۔

۴۶- حضرتِ رسولِ اکرم کی عظمت و رفعت اور فضیلت و بزرگی قرآن شریف کی اس آیتِ شریفہ سے بھی واضح ہوتی ہے لَاۤ اُقْسِمُ بِھٰذَا الْبَلَدِ وَاَنْتَ حِلٌّ بِھٰذَا الْبَلَدِ یعنی اے حبیب! ہم مکہ مکرمہ کی اس لیے قسم نہیں کھاتے کہ اس میں کعبہ ہے یا آبِ زمزم ہے یا عرفات ہے یا مقامِ ابراہیم ہے یا صفا و مروہ ہے بلکہ اس لیے قسم کھاتے ہیں کہ آپ اس شہر میں تشریف فرما ہیں اور آپ کی بزرگی کے باعث شہر کو بھی بزرگی حاصل ہو گئی، خداوندِ عالم نے اور کسی شہر کی قسم نہیں کھائی جس میں حضراتِ انبیاءِ کرام

اپنی زندگی بسر کرتے تھے تو معلوم ہوا کہ ہمارے ہی حبیب افضل المرسلین ہیں جن کی فضیلت و شرافت سے احکم الحاکمین نے مکہ مکرمہ کی قسم کھائی ہے اور مکہ مکرمہ کو یہ فضیلت ہمارے ہی نبی عظیم کے باعث حاصل ہوئی ہے۔

۴۷۔ حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام تو شرح صدر کے لئے ربِ پاک مولیٰ کریم سے رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ کہہ کر دعائیں مانگتے ہیں کہ اے مولیٰ الجد کو شرحِ صدر عنایت فرما اور حبیبِ خدا کو بطورِ استفہام تقریری اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ کی وحی نازل ہو رہی ہے یعنی ہم نے بن مانگے آپ کے آپ کا شرحِ صدر کر دیا ہے، وہاں تو شرحِ صدر کی طلب تھی اور یہاں خود بخود ہی ربِ ازلی اپنے حبیب کو بغیر طلب کرنے کے شرحِ صدر عطا فرما رہا ہے، تفاوت ملاحظہ ہو۔

۴۸۔ حضرت آدم اور حضرتِ داؤد علیہما الصلوٰۃ والسلام کی لغزشوں کا ذکر خداوندِ عالم نے پہلے قرآن شریف میں ذکر کر کے اس کے بعد معافی کا ذکر فرمایا ہے لیکن ہمارے سردار لولاک کی عظمتِ قدر ملاحظہ فرمائیے، آپ کے حق میں پہلے ہی عَفَا اللّٰہُ عَنْکَ سے معافی ظاہر کی جاتی ہے اور اس کے بعد آپ پر یہ ظاہر کیا جاتا ہے کہ آپ فلاں امر میں سہو پر ہو گئے تھے۔ دیکھئے اپنے حبیب پر پہلے معافی کی وحی نازل فرما کر تسلی دی کہ آپ سہو سے گھبرائیں نہیں، ہم نے پہلے ہی معاف کر دیا ہے۔ پھر سہو کا ذکر کیا کیونکہ اگر اس کا عکس کیا جاتا یعنی پہلے سہو کا ذکر ہوتا، پھر معافی کا تکلم ہوتا تو سہو کا ذکر سنتے سنتے حبیب کو گھبراہٹ لاحق ہونی ممکن تھی اس لئے اس کا پہلے ہی تدارک کر لیا کہ معافی پہلے فرما دی، سہو کا ذکر بعد کیا۔

۴۹۔ مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام سے حکمِ رب العالمین کا سہو ہو گیا تو آپ ایک مدت تک اس قصور کو معاف کرانے کے لئے عاجزی و تضرع کے ساتھ روتے رہے یہاں تک کہ آپ کے آنسوؤں کی تری سے گھاس نکل آیا لیکن قصور معاف نہ ہوا، آخر جب آپ نے حبیبِ خدا سید الانبیاء حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا وسیلہ پکڑ کر بارگاہِ عزت سے معافی طلب کی تو قصور معاف ہو گیا لیکن ساتھ ہی دریافت کیا گیا کہ تم کو میرے حبیب کا کس طرح پتہ چلا ہے؟ عرض کیا کہ میں نے عرش پر تیرے نام کے ساتھ حضرت

رسولِ اکرم کا اسمِ مبارک لکھا ہوا دیکھا تھا جس سے مجھے خیال پیدا ہوا کہ یہ شخص رفیع القدر جلیل الشان معلوم ہوتا ہے جس کا نام رب العالمین کے نام کے ساتھ اس طرح ملا ہوا ہے لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ، جنابِ باری نے فرمایا کہ اس اسمِ مبارک کا مسمّٰی تیری اولاد میں سے ہے اس کا ظہور اخیر زمانہ میں ہوگا، اگر اس کا سبب اکرنا مجھے منظور نہ ہوتا تو کسی چیز کو پیدا نہ کرتا اور نہ زمین و آسمان بھی نظر نہ آتے، یہ سب کچھ محبوب کی خاطر ہے جو تم دیکھ رہے ہو۔

اسی طرح حضرتِ نوح علیہ السلام کا طوفان سے نجات پانا، حضرتِ ابراہیم پر آگ کا گلزار ہو جانا، حضرتِ یوسف علیہ السلام کا تکالیف سے نکلنا، حضرتِ ایوب کا امتحان میں کامیاب رہنا، حضرتِ داؤد علیہ السلام کی لغزش کا معاف ہونا سب کچھ حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے تھا۔ اگر یہ وسیلہ نہ ہوتا تو سب حضرات اپنی مشکلوں سے رہائی نہ پاتے۔ سامعین! اس سے بھی آپ شرافت و عزتِ محبوبِ خدا کی دیکھ لیں کہ کس طرح واضح ہو رہی ہے اور سب حضرات انبیاء کس طرح رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی برکات کے محتاج نظر آرہے ہیں۔

۴۹۔ خداوندِ عالم جل جلالہ نے اپنے پیارے حبیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کو باعتبار لطافت جسمی و طہارتِ ظاہری کے بھی ہر طرح سے تمام انبیاء کرام پر فضیلت عنایت کی ہوئی تھی۔ قاضی عیاض شفا میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے عمر بھر کوئی عنبر یا کستوری نہیں سونگھی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ریح مبارک سے اطیب و انفس ہو۔

حضرتِ جابر ابن سمرہ روایت کرتے ہیں کہ جو شخص حبیبِ پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مصافحہ کرتا تھا وہ تمام دن اپنے ہاتھ میں حضرتِ رسولِ اکرم کی خوشبو محسوس کرتا تھا اور اگر حضرت کسی بچہ کے سر پر اپنا ہاتھ مبارک شفقت و پیار سے رکھتے تھے تو وہ بچہ باعتبار ایک عجیب خوشبو کے تمام بچوں سے ممتاز ہوتا تھا اور ہر ایک معلوم کر لیتا تھا کہ اس بچہ کے سر پر حبیبِ خدا نے ہاتھ رکھا ہے۔

ایک دن حضرت رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت انس کے گھر سو رہے تھے کہ حضرت انس کی والدہ ماجدہ شیشی سے کر حضرت حبیب پاک کا پسینہ مبارک اس میں جمع کرنے لگیں، حبیب خدا نے فرمایا کیا کرتی ہے؟ عرض کیا کہ ہم اپنی خوشبو میں اس پسینہ مبارک کو ملائیں گے تو پھر وہ خوشبو دنیا کی تمام خوشبوؤں میں ہر ایک خوبی میں فوقیت لے جائے گی۔

امام بخاری نے تاریخ کبیر میں حضرت جابر سے روایت کی ہے کہ رسول اکرم جب کبھی رستہ میں گزرتے تھے تو آپ کو ڈھونڈنے والے راستے میں آپ کی خوشبو پاکر آپ کو ڈھونڈ لیتے تھے اور جس گلی وکوچہ میں وہ خوشبو آتی تھی، معلوم ہو جاتا تھا کہ آپ اسی گلی وکوچہ میں تشریف لے گئے ہیں۔

حضرت مالک بن سنان نے حضرت رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا خون مبارک جبکہ آپ کو کفار نے زخمی کیا، چوس لیا تھا اور آپ نے فرمایا تھا لَنْ تُصِیْبَہُ النَّارُ (اس کو ہرگز دوزخ کی آگ نہ پہنچے گی۔ اسی طرح حضرت نے جب سینگی لگوائی تو حضرت عبداللہ ابن زبیر نے آپ کا خون مبارک پی لیا تھا۔

اُمِ ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت کی خدمت کرتی تھی اور حضرت کے لئے ایک لکڑی کا پیالہ تھا جو بول کے لئے آپ کی چارپائی کے نیچے پڑا رہتا تھا، ایک دن ام ایمن نے وہ بول مبارک پی لیا، حضرت نے پیالہ خالی دیکھ کر فرمایا کہ بول کدھر گیا؟ ام ایمن نے کہا مجھے پیاس لگی ہوئی تھی اس لئے وہ میں نے پی لیا ہے لیکن مجھے ہرگز معلوم نہیں ہوا کہ وہ بول تھا۔ لکھا ہے کہ ام ایمن کی اولاد میں سے اب تک قسطنطنیہ میں ایسے لوگ نسلاً بعد نسلٍ چلے آتے ہیں جن کے بدن سے اس بول کی بدولت عجیب قسم کی خوشبو معلوم ہوتی ہے۔

اہل علم شافعیہ ومالکیہ نے لکھا ہے کہ آپ کا بول وبراز طاہر تھا ورنہ حضرت رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام ان صحابہ کو منع فرماتے جنہوں نے آپ کا خون اور بول پیا تھا یا کم از کم منہ دھونے کے لئے حکم فرماتے اور آئندہ ایسا کام کرنے سے روکتے لیکن

آپ نے نہیں روکا تو معلوم ہوا کہ آپ کا خون و بول پاک ہے اور یہ بھی مروی ہے کہ حبیب پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام مختون مقطوع السرۃ پیدا ہوئے تھے۔

الغرض خدا کا حبیبِ پاک ظاہراً باطناً تمام کدورتوں اور مکروہ چیزوں سے پاک وصاف تھا اور بنی آدم میں جو اشیاء باعثِ نفرت معلوم ہوتی ہیں ان سب سے ہمارا سردار منزہ و مبرا تھا، یہ فضائل و محاسن بھی ہمارے حبیب کے ساتھ ہی مختص ہیں جن سے باقی سب حضرات خالی ہیں۔

۵۰۔ علامہ وہب بن منبہ فرماتے ہیں، میں نے اکہتر کتابیں دیکھیں، ان سب میں لکھا تھا کہ حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام ابتدائے آفرینش سے لیکر قیامت تک تمام لوگوں سے بلحاظ عقل و رائے کے ارجح و اعلیٰ ہیں بلکہ دوسری روایت میں یہ مضمون ہے کہ ابتدائے دنیا سے لے کر اس کے ختم ہونے تک تمام لوگوں کو خداوندِ عالم نے اس قدر تھوڑی عقل دی ہے کہ وہ حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلاۃ والسلام کی عقل کے مقابلہ میں ایک دانہ ریت کے برابر نسبت نہیں رکھتی، یہ خصوصیت بھی ہمارے نبی کریم کے ساتھ ہے کہ آپ اندھیرے اور روشنی میں برابر ایک جیسا دیکھتے تھے اور اپنے پیچھے بھی اسی طرح اپنی نورانی آنکھوں سے دیکھتے تھے جس طرح اپنے آگے کی چیزوں کا آنکھوں سے معائنہ کرتے تھے، فضیلت ملاحظہ ہو۔

۵۱۔ علامہ طبری حضرتِ ابنِ عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرتِ رسولِ اکرم نے فرمایا کہ خداوند تعالیٰ نے تمام مخلوق میں سے بنی آدم کو برگزیدہ کیا اور بنی آدم میں سے عرب کو پسند فرمایا اور عرب میں سے قریش کو ممتاز کیا۔ قریش میں سے بنی ہاشم کو مختار بنایا، بنی ہاشم میں سے مجھ کو مصطفےٰ ومجتبےٰ قرار دیا۔

خلاصہ یہ کہ حبیبِ خدا باعتبار حسب و نسب اور شرافتِ والدین کے لحاظ سے بھی حضرتِ آدم سے لے کر قیامت تک اشرف و اعلیٰ ہیں۔ اسی مضمون کی صحیح حدیث ترمذی میں بھی موجود ہے۔

۵۲۔ شفائے قاضی عیاض میں ابن وہب سے مرقوم ہے کہ حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو خداوندِ عالم نے فرمایا کہ اے محمد جو کچھ مانگنا ہے مانگ لو، حضرت نے کہا کہ اے مولیٰ! میں کیا طلب کروں جبکہ تو نے حضرتِ نوح علیہ السلام کو صفی بنایا، حضرت ابراہیم کو خلیل پسند کیا، حضرتِ موسیٰ کو کلیم قرار دیا اور حضرتِ سلیمان کو مُلْكًا لَّا يَنْبَغِيْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ عطا فرمایا، فرمایا جو کچھ ہم نے تم کو عنایت کیا ہے وہ ان سب درجات اور مراتب سے بڑھ کر ہے، تجھ کو حوضِ کوثر بخشا، تیرے نام کو اپنے نام کے ساتھ ملایا، زمین و آسمان میں تیرے نام کا ڈنکا بجایا، زمین کو تیرے لئے اور تیری امت کے لئے طاہر مطہر بنایا اور تیرے اگلے پچھلے سب گناہ معاف کر دئیے اور تو اب زمین پر گناہوں سے پاک و صاف چلتا پھرتا ہے اور یہ فضیلت ہم نے کسی رسول اور کسی نبی کو تیرے سوا نہیں بخشی اور تیری شفاعت کو تیرے لئے پوشیدہ رکھا ہے جس کے سبب تو اپنی امت مرحومہ کو بخشائے گا، یہ مرتبہ بھی کسی نبی کو نہیں دیا گیا۔

۵۳۔ حضرتِ ابن عباس سے مروی ہے کہ خداوند تعالےٰ نے اپنے پیارے حبیب حضرتِ محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام کو تمام اہلِ آسمان اور جمیع رسلِ عظام و انبیائے کرام پر فضیلت بخشی ہوئی ہے، پوچھا گیا کس طرح؟ فرمایا خداوندِ عالم نے قرآنِ مجید میں اہلِ آسمان کے حق میں یہ فرمایا ہے :۔

وَمَنْ يَّقُلْ مِنْهُمْ اِنِّيْۤ اِلٰهٌ مِّنْ دُوْنِهٖ فَذٰلِكَ نَجْزِيْهِ جَهَنَّمَ ؕ

" جو شخص ملائکہ میں سے یہ کہے کہ میں خدا ہوں تو بھی ہم اس کو اس قول کی سزا جہنم دیں گے "

اور حضرتِ رسولِ اکرم کی شان میں یہ وارد ہے :۔

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا لِّيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ۔

"ہم نے تم کو فتح عظیم بخشی تاکہ اللہ تعالےٰ تیرے پہلے اور پچھلے سب گناہ معاف کر دے۔"

مطلب حضرتِ ابن عباس کا یہ ہے کہ ملائکہ سے اگر کوئی خلاف کلمہ صادر ہو جائے تو وہ ماخوذ ہوں گے اور ہمارے حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بالفرض سہواً کوئی کلمہ خلاف صادر ہو بھی جائے تو وہ مطابق آیت شریفہ پہلے ہی مولیٰ کریم نے اپنی عنایت سے معاف کر دیا ہوا ہے اور اس پر کسی قسم کا اخذ نہیں ہو گا تو معلوم ہوا کہ حبیبِ خدا اہل السمار سے افضل و اعلیٰ ہے، پھر حضرتِ ابن عباس سے دریافت کیا گیا اچھا بھلا یہ بتاؤ کہ رسولِ اکرم تمام انبیاء کرام سے کس طرح افضل ہوئے؟ جواب میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تمام انبیائے کرام کے بارے میں وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ فرمایا ہے اور اپنے پیارے حبیب کے حق میں وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ نازل فرمایا ہے تو معلوم ہوا کہ آپ ہر ایک نبی سے افضل ہیں کیونکہ پہلے انبیائے کرام خاص خاص قوموں کی طرف مبعوث تھے اور ان کی نبوت و رسالت کا زمانہ نہایت ہی محدود ہوتا تھا اور ہمارے نبی اسود و احمر عربی و عجمی و ترکی و تاتاری، رومی و حبشی سب قوموں اور سب مختلف زبانوں کی طرف قیامت تک رسولِ برحق ہو کر تشریف لائے ہوئے ہیں اور آپ کی رسالت کا زمانہ برابر قیامت تک چلا جائے گا۔

۵۴۔ ہمارے نبی کریم و رسولِ رحیم سخاوت میں بھی اعلیٰ درجہ پر ممتاز تھے، حضرتِ جابر سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک پر سوال سننے کے وقت لفظِ 'لا' کبھی نہیں آیا تھا، جب کبھی کوئی سائل آتا تو آپ اس کے سوال کو برضا و خوشی پورا کرتے اور آپ کے چہرہ مبارک پر بوجہ تنگی کے کبھی بل نہیں پڑے تھے بلکہ آپ سائل کو دیکھ کر خوش ہوتے تھے۔

حضرتِ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جب حضرتِ رسولِ اکرم سے رمضان شریف میں جبرائیل ملاقات کے لئے آتے تو اس وقت آپ

تیز ہوا سے بھی زیادہ سخاوت کرتے تھے۔

ایک دفعہ ایک سائل کو آپ نے اس قدر بکریاں دیں کہ وہ دو پہاڑوں کے درمیان سما سکتی تھیں، سائل خوش ہو کر اپنی قوم کے پاس گیا اور کہنے لگا کہ اسلام لاؤ محمد ایسا جواد اور سخی ہے کہ اس کو فاقہ کا ہرگز ڈر نہیں اور وہ بلا دھڑک شب و روز سخاوت کرتا ہے۔

حضرت نے بہتیرے سائلوں کو ایک ہی دفعہ سَو سَو اونٹ دیئے تھے، حضرت صفوان کو آپ نے تین سو اونٹ دیئے تھے۔ ایک دفعہ نوے ہزار درہم آپ کے پاس آیا، آپ نے اس کو تقسیم کرنا شروع کیا یہاں تک کہ اسی وقت ختم کر دیا اور اپنے گھر کے لیئے کوئی درہم نہ رکھا۔ حضرت عباس کو ایک دفعہ فرمایا کہ جس قدر سونا اٹھا سکتے ہو اٹھا لو، چنانچہ آپ نے اٹھا لیا اور بمشکل گھر تک پہنچے۔

ایک دفعہ آپ کے پاس سائل آیا تو آپ نے فرمایا کہ میرے نام قرضہ اٹھا لو، پھر ہم ادا کر دیں گے، حضرت عمر نے عرض کیا کہ آپ اس امر کے مکلف نہیں کہ لوگوں کو قرضہ اٹھا اٹھا کر سخاوت کریں اور اپنی طاقت سے باہر جود کا اظہار فرمادیں حضرت رسول اکرم نے ان کلمات کو مکروہ سمجھا، پاس سے ایک انصاری نے کہا یا رسول اللہ آپ کھلے دل خرچ کیجیے، خدا کے خزانے وسیع ہیں، سنکر آپ خوش ہوئے تبسم فرمایا اور کہا کہ مجھے یہی حکم ہے۔ آپ کی عادت مبارک تھی کہ کل کے لیئے کسی چیز کا ذخیرہ نہیں رکھتے تھے، اس قسم کے حالات و اخبار بکثرت ہیں، اختصار کی خاطر ہم اسی پر کفایت کرتے ہیں۔

**۵۵۔** علامہ بیہقی حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے غزوۂ تبوک کے سفر کے وقت کا ایک واقعہ نقل فرماتے ہیں کہ ہم حضرت رسول اکرم کے ہم رکاب سفر میں جا رہے تھے کہ ایک مقام پر غیب سے آواز آئی جس کے یہ کلمات تھے:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنْ اُمَّۃِ مُحَمَّدِنِ الْمَرْحُوْمَۃِ لَھَا الْمُسْتَجَابَۃِ لَھَا

"اے میرے معبودِ برحق مجھے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں شامل

ہونے کا فخر عطا فرما، وہ امت جس پر رحم کیا گیا ہے اور جو بخشی گئی ہے اور جس کی دعائیں قبول ہیں۔"

حبیبِ خدا نے سن کر مجھے حکم دیا کہ آواز کا متکلم کون ہے؟ ادھر ادھر دیکھو اور پتہ نکالو، موافق ارشاد پاس کے پہاڑ میں داخل ہو کر میں نے دیکھا کہ ایک شخص سفید ریش، سفید سر، سفید کپڑے پہنے ہوئے جس کا طول تین سو ذراع سے زیادہ تھا، کلماتِ مذکورہ کہہ رہا تھا، اس نے مجھے دیکھتے ہی کہا اَنْتَ الرَّسُوْلُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ میں نے کہا نَعَمْ، اس نے کہا تم حبیبِ خدا کے پاس میری طرف سے جا کر آرزو کرو کہ ان کلمات کا کہنے والا تمہارا بھائی الیاس آپ کی ملاقات کی خواہش رکھتا ہے میں نے واپس آ کر حبیبِ خدا کی خدمت میں سب کچھ کہہ سنایا، آپ پہاڑ میں گئے اور مجھ سے علیحدہ ہو کر حضرت الیاس کے ساتھ دیر تک گفتگو فرماتے رہے۔ پھر آسمان سے ایک طبق انار و کیلا و پپلی و کھجور سے بھرا ہوا اترا، حضرت نے مجھے بھی اس کے کھانے میں شریک کیا، اس کے بعد ایک بادل کا ٹکڑا آیا جو حضرت الیاس کو اٹھا کر لے گیا اور میں ان کے سفید کپڑوں کی طرف دیر تک دیکھتا رہا۔ (خصائص کبریٰ ج ۲)

**۵۶۔** صادق مصدوق محبوبِ خدا والیٔ کون و مکان نے فرمایا ہے:

اَشَدُّ النَّاسِ بَلَاءً اَلْاَنْبِیَاءُ ثُمَّ الْاَوْلِیَاءُ ثُمَّ الْاَمْثَلُ فَالْاَمْثَلُ۔

"لوگوں میں زیادہ مصیبت و بلا والے انبیاء ہیں، پھر اولیاء، پھر ان کے ہم مثل۔"

اور دوسری جگہ فرمایا ہے:۔

مَا اُوْذِیَ نَبِیٌّ مِثْلَ مَا اُوْذِیْتُ

"جس قدر مجھے ایذا دی گئی ہے اور کسی نبی کو نہیں دی گئی۔"

اور یہ بات مسلم ہے کہ رنج و غم پر زیادہ صابر، درجہ و مرتبہ میں بھی سب سے زیادہ بڑھ کر ہے تو معلوم ہوا کہ ہمارے پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام سب حضرات انبیائے کرام و رسل عظام سے افضل و اعلیٰ ہیں، باقی رہا یہ سوال کہ آیہ کریمہ مَا اَصَابَکُمْ مِنْ

مُّصِيبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جو شخص زیادہ برائیاں کرے اس پر زیادہ مصیبتیں آتی ہیں تو چاہیئے کہ پہلے انبیاء، اولیاء کے سوا اور لوگ بلاء و مصیبت میں گرفتار ہوں اور پھر انبیاء و اولیاء اور نیز یہ بزرگوار اضافی اور تبلیغی طور پر حق تعالےٰ کے محبوب اور اس کے خواص مقربین ہیں، حق تعالےٰ اپنے محبوبوں اور خواص مقربوں کو بلیات و رنج کے حوالے کیوں کرتا ہے اور دشمنوں کو ناز و نعمت اور دوستوں کو رنج و مصیبت میں کیوں رکھتا ہے؟

اس کا جواب حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ نے ایک مرید کے سوال میں یوں ارشاد فرمایا ہے، اس کو ذرا اچھی طرح سے سنیں اور ذہن نشین رکھیں تا کہ آپ کو کئی موقعوں پر یہ جواب رہنمائی کا کام دے:

## حضرت مجدد کا اپنے مرید کو جواب

آپ کو واضح ہو کہ دنیا نعمت و لذت کے لئے نہیں ہے، وہ آخرت ہی ہے جو نعمت و لذت کے لئے تیار کی گئی ہے، چونکہ دنیا اور آخرت ایک دوسرے کی ضد اور نقیض ہیں اور ایک کی رضامندی میں دوسرے کی ناراضگی ہے اس لئے ایک میں لذت پانا دوسرے میں رنج و الم کا باعث ہوگا پس انسان جس قدر دنیا میں نعمت و لذت کے ساتھ رہے گا اسی قدر زیادہ ناز و نعمت میں رہے گا، کاش دنیا کی بقاء کو آخرت کی بقاء کے ساتھ وہی نسبت ہوتی جو قطرہ کو دریائے محیط کے ساتھ ہے ہاں متناہی کو غیر متناہی کے ساتھ کیا نسبت ہو گی اس لئے دوستوں کو اپنے فضل و کرم سے اس جگہ کی چند روزہ محنت و مصیبت میں مبتلا کیا تا کہ ان کو دائمی ناز و نعمت میں محفوظ و مسرور فرمائے اور دشمنوں کو مکر و استدراج کے بموجب تھوڑی سی لذتوں کے ساتھ محفوظ کر دیا تا کہ آخرت میں بے شمار رنج و الم میں گرفتار رہیں۔

**سوال:-** کافر فقیر جو دنیا و آخرت میں محروم رہے دنیا میں اس کا دردمند و مصیبت زدہ رہنا آخرت میں لذت و نعمت پانے کا باعث نہ ہوا، اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب :-** کافر خدا کا دشمن اور دائمی عذاب کا مستحق ہے، دنیا میں اس سے عذاب کا دور رکھنا اور اس کو اپنی وضع پر چھوڑ دینا اس کے حق میں عین ناز و نعمت اور لذت ہے اس واسطے کافر کے حق میں دنیا پر جنت کا اطلاق کیا گیا ہے، خلاصہ یہ کہ دنیا میں بعض کفار سے بھی عذاب رفع کر دیتے ہیں اور لذت و نعمت کچھ نہیں دیتے بلکہ فرصت و مہلت کی لذت اور عذاب کے دور ہونے پر کفایت کرتے ہیں لِکُلِّ ذٰلِکَ حِکَمٌ وَّ مَصَالِحُ (ہر ایک کے لئے کوئی نہ کوئی حکمت و بہتری ہے)۔

**سوال :-** خداوندِ عالم سب چیزوں پر قادر ہے اور یہ تو نا ہے کہ دوستوں کو دنیا میں بھی لذت و نعمت بخشے اور آخرت میں بھی ناز و نعمت عطا فرمائے اور ان کے حق میں ایک جگہ لذت پانا دوسرے میں دردمند ہونا، اس کا کیا باعث ہے؟

اس کے کئی جواب ہیں :

ایک یہ کہ دنیا میں جب تک چند روزہ محنت و بلیّات کو برداشت نہ کرتے تو آخرت کی لذت و نعمت کی قدر نہ جانتے اور دائمی صحت و عافیت کی نعمت کو کماحقہ معلوم نہ کر سکتے، ہاں جب تک بھوک نہ ہو، طعام کی لذت نہیں آتی اور جب تک مصیبت میں مبتلا نہ ہوں فراغت و آرام کی قدر معلوم نہیں ہوتی، گویا ان کی چند روزہ مصیبتوں سے مقصود یہ ہے کہ ان کو دائمی ناز و نعمت کامل طور پر حاصل ہو، یہ ان لوگوں کے حق میں سراسر محال ہے جو عوام کی آزمائش کے لئے جلال کی صورت میں ظاہر ہوا یُضِلُّ بِہٖ کَثِیْرًا وَّ یَھْدِیْ بِہٖ کَثِیْرًا (اکثر کو اس سے گمراہ کرتا ہے اور اکثر کو ہدایت دیتا ہے)۔

**جوابِ دوم :** بلیّات و محن اگرچہ عوام کے نزدیک تکلیف کے اسباب ہیں لیکن ان بزرگواروں کے نزدیک جو کچھ جمیلِ مطلق کی طرف سے آئے ان کی لذت و نعمت کا سبب ہے، یہ لوگ بلیات سے ویسے ہی لذت حاصل کرتے جیسے کہ نعمتوں سے بلکہ بلایا سے زیادہ محفوظ ہوتے ہیں کیونکہ ان میں محبوب کی خالص مراد ہے

اور نعمتوں میں یہ خلوص نہیں ہے کیونکہ نفس نعمتوں کو چاہتا ہے اور بلاء و مصیبت سے بھاگتا ہے پس بلاء ان بزرگواروں کے نزدیک عین نعمت ہے اور اس میں نعمت سے بڑھ کر لذت ہے، وہ حظ جو ان کو دنیا میں حاصل ہے وہ بلیات و مصائب ہی کے باعث ہے، اگر دنیا میں یہ نمک بھی نہ ہوتا تو ان کے نزدیک جَو کے برابر بھی قیمت نہ رکھتی اور اس میں یہ حلاوت نہ ہوتی تو ان کو عبث و بے فائدہ دکھائی دیتی ہے

غرض از عشقِ توام چاشنئ دردو غم است
ورنہ زیرِ فلک اسبابِ تنعم چہ کم است

حق تعالےٰ کے دوست دنیا میں بھی متلذذ ہیں اور آخرت میں بھی محفوظ ہیں ان کی یہ دنیاوی لذت ان کی آخرت کی لذت کے مخالف نہیں، وہ حظ جو آخرت کے حظ کے مخالف ہے وہ عوام کو حاصل ہے، الٰہی یہ کیا ہے جو تو نے اپنے دوستوں کو عطا فرمایا ہے کہ جو کچھ دوسرے کے رنج و غم کا باعث ہے، وہ ان کی لذت کا باعث ہے اور جو کچھ دوسروں کے لئے زحمت ہے، ان کے واسطے رحمت ہے، دوسروں کی نقصان ان کی نعمت ہے، لوگ شادی میں خوش ہیں اور غمی میں غمناک، یہ لوگ شادی میں بھی اور غم میں بھی خوش و خرم ہیں کیونکہ ان کی نظر افعالِ جمیلہ و رذیلہ کی خصوصیتوں سے ہٹ کر ان افعال کے فاعل یعنی جمیل مطلق کے جمال پر جا لگی ہے اور فاعل کی محبت کے باعث اس کے افعال بھی ان کی نظروں میں محبوب اور لذت بخش ہو گئے ہیں جو کچھ جہان میں فاعل جمیل کی مراد کے موافق صادر ہو خواہ رنج و ضرر کی قسم سے ہو وہ ان کے محبوب کی عین مراد ہے اور ان کی لذت کا موجب ہے، خداوندا! یہ کیا فضل و کرامت ہے کہ ایسی پوشیدہ دولت اور خوشگوار نعمت اغیار کی نظرِ بد سے چھپا کر اپنے دوستوں کو تو نے عطا فرمائی ہے اور ہمیشہ ان کو اپنی مراد پر قائم رکھ کر محظوظ و متلذذ کیا ہے اور کراہت و تألم جو دوسروں کا نصیب ہے، اس گروہ بلند کا کمال بنایا ہے عین نامرادی میں ان کی مراد ہے اور

ان کا یہ دنیاوی التذاذ و سرور دو سروں کے برعکس آخرت کے حظوظ کی ترقیوں کا باعث ہے ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۔

جواب سوم یہ ہے کہ یہ دار، دارِ ابتلاء و آزمائش ہے جس میں حق باطل کے ساتھ اور کھوٹا سچے کے ساتھ ملا جلا ہے، اگر دوستوں کو بلاء و محنت نہ دیتے اور صرف دشمنوں کو دیتے تو دوست و دشمن کی تمیز نہ ہوتی اور اختیار و آزمائش کی حکمت باطل ہوتی، یہ امر ایمان غیب کے منافی ہے جس میں دنیا و آخرت کی سعادتیں شامل ہیں، آیتِ کریمہ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ اور آیتِ کریمہ لِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ وَرُسُلَهٗ بِالْغَيْبِ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ عَزِيْزٌ ۔ اس مضمون کی رمز ہے، پس دشمنوں کی آنکھ میں خاک ڈال کر دوستوں کو بھی بلاء و محنت میں مبتلا کیا ہے تاکہ ابتلاء و آزمائش کی حکمت تمام ہو اور دوست عین بلاء میں لذت پائیں اور دشمن دل کے اندھے خسارہ اور گھاٹا کھائیں يُضِلُّ بِهٖ كَثِيْرًا وَّيَهْدِيْ بِهٖ كَثِيْرًا ۔ انبیاء کا معاملہ کفار کے ساتھ اسی طرح ہوا ہے کہ کبھی اس طرف کا غلبہ ہوا ہے اور کبھی اس طرف کا جنگ بدر میں اہلِ اسلام کو فتح ہوئی اور جنگ احد میں کافروں کو غلبہ ہوا، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اِنْ يَّمْسَسْكُمْ قَرْحٌ فَقَدْ مَسَّ الْقَوْمَ قَرْحٌ مِّثْلُهٗ وَتِلْكَ الْاَيَّامُ نُدَاوِلُهَا بَيْنَ النَّاسِ وَلِيَعْلَمَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَيَتَّخِذَ مِنْكُمْ شُهَدَآءَ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ وَلِيُمَحِّصَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَيَمْحَقَ الْكٰفِرِيْنَ ۔

ترجمہ :۔ "اگر تم کو زخم لگا ہے تو آگے بھی لوگوں کو ایسے ہی زخم لگے ہیں اور ان دنوں کو اللہ تعالیٰ لوگوں میں بدلاتے رہتے ہیں تاکہ اللہ تعالیٰ ایمانداروں کو جان لے اور تم میں سے گواہ بنا لے اور اللہ تعالیٰ ظالموں کو دوست نہیں رکھتا اور اس لئے کہ اللہ تعالیٰ ایمانداروں کو خالص کرے اور کافروں کو مٹا دے۔"

جوابِ چہارم یہ ہے کہ حق تعالیٰ سب چیزوں پر قادر ہے اور توانا ہے کہ دوستوں کو یہاں بھی ناز و نعمت عطا فرمائے اور وہاں بھی لیکن یہ بات حق تعالےٰ کی حکمت و عادت کے برخلاف ہے، حق تعالیٰ دوست رکھتا ہے کہ اپنی قدرت کو اپنی حکمت و عادت کے نیچے پوشیدہ رکھے اور اسباب و علل کو اپنی جنابِ پاک کا روپوش بنائے، پس دنیا و آخرت کے باہم نقیض ہونے کے باعث دوستوں کے لئے محنت و بلاء کا ہونا ضروری ہے تاکہ آخرت کی نعمتیں ان کے حق میں خوشگوار ہوں۔

یہی مضمون اصل سوال کے جواب میں پہلے ذکر ہو چکا ہے، اب ہم پھر اصل بات کو بیان کرتے ہیں اور اصل سوال کا جواب دیتے اور کہتے ہیں کہ درد و بلاء و مصیبت کا سبب اگرچہ گناہوں اور برائیوں کا کرنا ہے لیکن درحقیقت بلاء و مصیبت ان برائیوں کا کفارہ اور ان گناہوں کی ظلمات کو دور کرنے والی ہیں، پس کرم یہی ہے کہ دوستوں کو زیادہ سے زیادہ بلاء و محنت دیں تاکہ ان کے گناہوں کا کفارہ اور ازالہ ہو، دوستوں کے گناہوں اور برائیوں کو دشمنوں کے گناہوں و برائیوں کی طرح خیال نہ کریں۔

آپ نے حَسَنَاتُ الْاَبْرَارِ سَيِّئَاتُ الْمُقَرَّبِيْنَ سنا ہو گا اور اگر ان سے گناہ و عصیاں بھی صادر ہو تو اور لوگوں کے گناہ و عصیاں کی طرح نہ ہو گا بلکہ وہ سہو و نسیان کی قسم سے ہو گا اور عزم و جد سے پاک ہو گا، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے وَلَقَدْ عَهِدْنَا اِلٰى اٰدَمَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ نَجِدْ لَهٗ عَزْمًا (ہم نے اس سے پہلے آدم سے عہد کیا تھا اور ہم نے اس کا کوئی عزم و قصد نہ پایا) پس درد و مصائب کا زیادہ ہونا برائیوں کے زیادہ کفارہ ہونے پر دلالت کرتا ہے نہ کہ برائیوں کے زیادہ کمانے پر دوستوں کو زیادہ بلا دیتے ہیں تاکہ ان کے گناہوں کا کفارہ کر کے ان کو پاکیزہ لے جائیں اور آخرت کی لعنت سے ان کو محفوظ رکھیں۔

منقول ہے کہ آنحضرت کی سکراتِ موت کے وقت جب حضرت فاطمہ نے ان کی بے قراری و بے آرامی دیکھی تو حضرتِ فاطمہ زہرا بھی جن کو آنحضرت نے اَلْفَاطِمَۃُ بُضْعَۃٌ مِّنِّیْ (فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہے) فرمایا تھا، کمال شفقت و مہربانی سے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رکھتی تھیں، نہایت بے قرار و بے آرام ہوگئیں جب آنحضرت نے ان کی اس بے قراری اور بے آرامی کو دیکھا تو حضرت زہرا کو تسلی کے لئے فرمایا کہ تیرے باپ کے لئے یہی ایک محنت و تکلیف ہے۔ اس سے آگے کوئی تکلیف و مصیبت نہیں، یہ کس قدر اعلیٰ دولت ہے کہ چند روزہ محنت کے عوض دائمی سخت عذاب دور ہو جائے، ایسا معاملہ دوستوں سے کرتے ہیں، دوسروں کے ساتھ اس طرح نہیں کرتے اور ان کے گناہوں کا کفارہ کما حقہٗ اس جگہ نہیں فرماتے بلکہ ان کی جزا آخرت پر ڈال دیتے ہیں۔

پس ثابت ہوا کہ دوست ہی دنیاوی رنج و بلا کے زیادہ مستحق ہیں اور دوسرے لوگ اس دولت کے لائق نہیں کیونکہ ان کے گناہ کبیرہ ہیں اور التجا و تضرع و استغفار و انکسار سے بے بہرہ ہیں اور گناہوں کے کرنے پر دلیر ہیں اور ارادہ و قصد سے گناہ کرتے ہیں جو تمرد و سرکشی سے خالی نہیں ہیں اور عجب نہیں کہ اللہ تعالیٰ کی آیات پر ہنسی اڑائیں اور انکار کریں اور اجر گناہ کے اندازہ کے موافق ہے۔ اگر گناہ خفیف ہے اور گناہ کرنے والا بھی التجا و زاری کرنے والا ہے تو اس گناہ کا کفارہ دنیاوی بلا و رنج سے ہو جائے گا، اگر گناہ غلیظ و شدید و ثقیل ہے اور گناہ کرنے والا سرکش و متکبر بھی ہے تو وہ جرم آخرت کی جزا کے لائق ہے جو گناہ کی طرح شدید اور دائمی ہے وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ (اللہ تعالیٰ نے ان پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ خود اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے) آپ نے لکھا تھا کہ لوگ ہنسی اور ٹھٹھا کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ حق تعالیٰ اپنے دوستوں کو بلا و محنت کیوں دیتا ہے اور ہمیشہ ناز و نعمت میں کیوں نہیں رکھتا اور اس گفتگو سے اس گروہ پاک کی نفی کرنا چاہتے ہیں۔ کفار بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے

حق میں اس قسم کی باتیں کہا کرتے تھے کہ مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ يَأْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ لَوْلَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَلَكٌ فَيَكُوْنَ مَعَهٗ نَذِيْرًا اَوْ يُلْقٰى اِلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ تَكُوْنُ لَهٗ جَنَّةٌ يَّاْكُلُ مِنْهَا (یہ رسول کیسا ہے جو کھانا کھاتا ہے اور بازاروں میں پھرتا ہے، کیوں نہیں اس پر فرشتہ اترا کہ اس کے ساتھ ہو کر لوگوں کو ڈراتا یا اس کو خزانہ دیا جاتا یا اس کا کوئی باغ ہی ہوتا جس سے کھایا کرتا) ایسی باتیں وہی شخص کرتا ہے جس کو آخرت اور اس کے دائمی عذاب و ثواب کا انکار ہو اور دنیا کی چند روزہ فانی لذتیں اس کی نظر میں بڑی عزیز اور شاندار دکھائی دیتی ہوں کیونکہ جو شخص آخرت پر ایمان رکھتا ہے اور آخرت کے عذاب و ثواب کو دائمی جانتا ہے، دنیاوی چند روزہ فانی بلا و محنت اس کو ہیچ نظر آتی ہیں بلکہ اس چند روزہ محنت کو جس سے ہمیشہ کی راحت حاصل ہو، عین راحت تصور کرتا ہے اور لوگوں کی گفتگو پر نہیں جاتا، درد و بلا و محنت، محبت کے گواہ عادل ہیں، کور باطن اور بیوقوف لوگ اگر اس کو محبت کے منافی جانیں تو جانیں، جاہلوں اور ان کی گفتگو سے روگردانی کے سوا اور کوئی علاج نہیں فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا۔

اصل سوال کا دوسرا جواب یہ ہے کہ بلا اس وقت تک محبوب ہے کہ محب اپنے محبوب کے ماسوا سے کلی طور پر علیحدہ ہو کر محبوب کی پاک بارگاہ کی طرف متوجہ ہو جائے، پس رنج و بلا کے لائق دوست ہی ہیں اور یہ بلا اس برائی کا کفارہ ہے کہ ان کا التفات ماسوا کی طرف ہے اور دوسرے لوگ اس دولت کے لائق نہیں، ان کو غور سے محبوب کی طرف کیوں لائیں جس کو چاہتے ہیں مار پیٹ کر محبوب کی طرف لے آتے ہیں اور اس کو محبوبیت سے سرفراز فرماتے ہیں اور جس کو محبوب کی طرف لانا نہیں چاہتے اس کو اپنے حال پر چھوڑ دیتے ہیں، اگر سعادتِ ابدی اس کے شاملِ حال ہو گئی تو توبہ و انابت کی راہ سے ہاتھ پاؤں مار کر فضل و عنایت کی امداد سے مقصد تک پہنچ جائے گا ورنہ وہ جانے اور اس کا کام اَللّٰهُمَّ لَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ (یا اللہ تو مجھے ایک لحظہ بھی اپنے حال پر نہ چھوڑ)

پس معلوم ہوا کہ مریدوں کی نسبت مرادوں پر زیادہ بلاء آتی ہے اسی واسطے آنحضرت نے جو مرادوں اور محبوبوں کے رئیس ہیں، فرمایا ہے :-

مَا أُوذِيَ نَبِيٌّ مِثْلَ مَا أُوذِيتُ

"کسی نبی کو اتنی ایذاء نہیں پہنچی جتنی مجھے پہنچی ہے۔"

گویا بلاء دَلّالَہ اور رہنما ہے جو اپنی حسنِ دلالت سے ایک دوست کو دوسرے دوست تک پہنچا دیتی ہے اور دوست کے ماسوا کی طرف التفات سے پاک کر دیتی ہے، عجب معاملہ ہے کہ دوست کروڑہا دے کے بلاء کو خریدتے ہیں اور دوسرے لوگ کروڑہا دے کر بلاء کو دفع کرنا چاہتے ہیں

**سوال :** کبھی ایسا ہوتا ہے کہ درد و بلاء کے وقت دوستوں سے بھی اضطراب و کراہت عیاں ہوتی ہے، اس کی کیا وجہ ہے ؟

**جواب :** یہ اضطراب و کراہت بتقاضائے بشری ضروری ہے اور اس کے باقی رکھنے میں کئی طرح کی مصلحتیں اور حکمتیں ہیں کیونکہ اس کے بغیر نفس کے ساتھ جہاد و مقابلہ نہیں ہو سکتا۔

آپ نے سنا ہوگا کہ دین و دنیا کے سردار علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سکراتِ موت کے وقت کس قسم کی بے قراری و بے آرامی ظاہر ہوتی تھی، وہ گویا نفس کے جہاد کا بقیہ تھا تاکہ حضرت خاتم الرسل علیہ الصلوٰۃ والسلام کا خاتمہ خدا کے دشمنوں سے جہاد پر ہو، شدتِ مجاہدہ اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ صفاتِ بشریت کے تمام مادے دور ہو جائیں اور نفس کو کمال فرمانبردار بنا کر اطمینان کی حقیقت تک پہنچائیں اور پاک و پاکیزہ رکھیں، گویا بلاء محبت کی دلالہ ہے اور جو کوئی محبت نہیں رکھتا اس کو دلالہ سے کیا کام ہے اور دلالگی اس کے کس کام آئے گی اور اس کے نزدیک کیا قدر و قیمت رکھے گی۔

درد و بلاء کی دوسری وجہ یہ ہے کہ محبِ صادق اور مدعیِ کاذب کے درمیان تمیز ہو جاتی ہے، اگر صادق ہے تو بلاء کے آنے سے متلذذ و محظوظ ہوگا اور اگر مدعی ہے

تو بلاسے کراہت و رنج اس کے نصیب ہوگا، سوائے صادق کے اس تمیز کو کوئی معلوم نہیں کرسکتا، صادق ہی کراہت والم کی حقیقت کو کراہت والم کی صورت سے جدا کرسکتا ہے اور صفاتِ بشریت کی حقیقت کو صفاتِ بشریت کی صورت سے جدا کرسکتا ہے واللہ سبحانہ الهادی الی سبیل الرشاد۔

۵۷۔ ہر ایک نبی عظیم و رسولِ کریم مطابق آیتِ شریفہ وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا اہلِ دنیا کے لئے عذاب وعقوبت کا مقدمہ ہوتا تھا اور خدا تعالیٰ کے حبیب حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام پیدائش سے لے کر قیامت تک سب کے لئے رحمتِ مجسم ہوکر تشریف لائے ہوئے ہیں، آپ ابتدا میں اور وسط میں اور اخیر میں، غرض ہر حال میں رحمت تھے، آپ کی رحمت ایسی وسیع ہے کہ اس کا حصہ کافروں، مشرکوں، منافقوں کو بھی پہنچ رہا ہے بلکہ ہر ایک چیز علوی اور سفلی، آپ کے طفیل عالمِ وجود میں آئی ہے، اگر آپ تشریف نہ لاتے تو کوئی چیز بھی محلِ عدم سے وجود میں ظاہر نہ ہوتی۔ آپ کا تشریف لانا ہی ہر ایک چیز کے وجود کے لئے رحمت مقرر ہوا ہے، کافر و مشرک کا دنیا میں آرام سے زندگی گذارنا آپ کی رحمت کے سبب سے ہے۔

پہلی امتیں جب رسولوں کی نافرمانی کرتی تھیں تو ان پر دنیا ہی میں قہرِ الٰہی بصورتِ مسخ وخسف وغیرہ ظاہر ہوتا تھا لیکن رحمتِ مجسم محبوبِ خدا کی مہربانی ہے کہ دنیا میں سب نافرمان اس عذاب وقہر سے قیامت تک محفوظ رہیں گے۔ مومن دنیا وآخرت میں رحمتِ مجسم سے بہرہ ور ہورہے ہیں اور ہوں گے اور کافر ومنافق صرف دنیا میں اس رحمت سے متمتع ہوکر قہرِ الٰہی سے محفوظ رہیں گے، ہمارے حبیب کی بعثت سے پہلے تمام اہلِ کتاب، مشرک وکافر جہالت وگمراہی میں مبتلا تھے اور امتدادِ زمانہ کے باعث مذہب کے بارے میں حیران تھے کہ کیا کریں۔ اس وقت خداوندِ عالم نے رحمۃ للعالمین کو بھیج کر سب کو صراطِ مستقیم کی طرف رہنمائی کی اور آپ کے ذریعہ سے واضح کردیا کہ یہ جہالت وگمراہی ہے اور یہ ہدایت ورشد ہے، محبوبِ خدا سردارِ انبیاء نے تفصیل کے ساتھ حلال کو

حرام سے، عذاب کو ثواب سے، ہدایت کو گمراہی سے علیحدہ دکھا کر روشن کر دیا کہ رحمت عام اس کا نام ہے اور رحمۃ للعالمین اس کو کہتے ہیں کہ تمام دنیا کو قیامت تک صراطِ مستوی موصل الی اللہ کی ہدایت کرتا رہے، جو شخص اس راستہ پر چل پڑا وہ دنیا و آخرت دونوں میں کامیاب ہو گیا اور جس نے صراطِ مستقیم پر چلنے سے انکار کیا وہ رحمتِ عامہ کے لحاظ سے دنیا میں عذابِ عام سے بچا رہے گا۔

اگر خدشہ گزرے کہ لڑائیوں میں آنحضرت کے وقت کافر و مشرک ہلاک ہوتے تھے تو رحمتِ عامہ کیونکر ہوئے اور آپ کا اسمِ گرامی رحمۃ للعالمین کس طرح تجویز ہوا؟ تو جواب یہ ہے کہ خداوندِ عالم کے اسمائے مبارکہ میں سے دو نام رحمٰن و رحیم کے بھی ہیں باوجودیکہ خداوندِ عالم کے یہ دو نام رحمت کی خبر دینے والے مقرر ہیں لیکن پھر بھی وہ عاصیوں کو سزا دے گا اور نافرمانوں کو جہنم رسید کرے گا اور گنہگاروں اور بے ایمانوں کو عذاب میں مبتلا کرے گا تو کیا اب اس کے رحم اور اس کی رحمانیت میں فرق آگیا؟ نہیں ہرگز نہیں، اسی طرح قرآن شریف میں وَ اَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً مُّبٰرَكًا نازل ہو کر خبر دے رہا ہے کہ بارش برکت و رحمت ہوتی ہے حالانکہ وہی بارش کئی جگہ فساد و تباہی کا ذریعہ ہوتی ہے اور لوگوں کے لیے رنج و زحمت مقرر ہوتی ہے تو کیا اب یہ لازم آیا کہ نعوذ باللہ قرآن شریف غلط خبر دے رہا ہے اور بارش کو جو کہ فساد و تباہی کا باعث بھی ہوتی ہے، مبارک قرار دے رہا ہے۔

بات اصل یہ ہے کہ اعتبار کثرت کا ہوتا ہے نہ کہ قلت و ندرت کا، نیز حقیقت میں بارش مطلقاً رحمت و برکت ہوتی ہے لیکن خاص اسباب کے مہیا ہونے پر اس کی صورت دوسرے قلب میں ظاہر ہوتی ہے جس کو ناعقلیں رنج و زحمت سے تعبیر کرتی ہیں حالانکہ باریک بین جانتے ہیں کہ جو کچھ محبوبِ مطلق کی طرف سے آتا ہے وہ سب کچھ محبوب و مبارک ہوتا ہے اسی طرح ہمارے حضرت رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی رحمت موصوف ہیں لیکن کفار و مشرک لڑائی کی

ابتدا اور چھیڑ چھاڑ کرنے سے خود ہلاکت کا باعث ہوتے تھے، ہمارے حضرت کی طرف سے جہاد کی ابتدا نہ ہوتی تھی اور نہ ہی یہ غرض تھی کہ ان کو خواہ مخواہ تکلیف پہنچا دیں بلکہ جہاں تک ہو سکتا تھا، آپ نرمی سے، شفقت سے، محبت سے، خلقِ عظیم سے ان کے ساتھ برتاؤ کرتے تھے تاکہ یہ سیدھے راستہ پر آجائیں۔ کفار اس کا بدلہ یوں دیتے تھے کہ اپنی تمام قوموں کو بلا کر اہلِ اسلام کی تخریب کے درپے ہوتے تھے ہمارے حضرت کی سردارانِ جہاد کو یہ ہدایت ہوتی تھی کہ پہلے ان کو اسلام کی طرف بلائیں بصورتِ انکار جزیہ کی طرف پھر اگر وہ اہلِ اسلام کا مقابلہ کریں تو ناچار اہلِ اسلام بھی تنبیہاً تلوار اٹھائیں الغرض تلوار کا ننگا ہونا، معذوری و مجبوری کے باعث تھا جو آپ کی رحمت میں کسی قسم کا خلل واقع نہیں کر سکتا۔

۵۸۔ مروی ہے کہ حضرتِ آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے تھے کہ امتِ محمدیہ کو خداوندِ عالم نے چار کرامتیں عنایت فرمائی ہیں جو مجھے نصیب نہیں ہوئی تھیں؛ اول حضرت کی امت کو حکم ہے کہ جب کبھی اس سے کوئی گناہ ہو جائے اور اس گناہ سے جس وقت اور جس جگہ وہ معافی طلب کرے گی اور ایسا کرنے سے توبہ کا اظہار کرے گی، معافی دی جائے گی اور میری توبہ کا مقام مکہ مکرمہ مقرر تھا یعنی میری توبہ کی اجابت کے لئے خاص مقام مکہ مکرمہ کی شرط تھی اور امتِ محمدیہ کی توبہ کے لئے کسی جگہ کی کوئی قید نہیں۔ دوئم حضرت کی امت سے کوئی گناہ ہو جائے تو اس کے کپڑے اتار کر اس کی رسوائی نہیں کی جاتی اور اس کو ننگا نہیں کیا جاتا اور جس وقت مجھ سے نافرمانی صادر ہو گئی تھی، میرے کپڑے چھین لئے گئے تھے اور مجھ کو ننگا کیا گیا تھا۔ سوئم امتِ محمدیہ سے اگر کوئی فعل خلافِ شرع ہو جائے تو میاں بیوی کے درمیان مفارقت نہیں کی جاتی اور میرے ساتھ یہ بھی واقعہ ہوا تھا کہ مجھ میں اور حوا میں مفارقت ڈالی گئی تھی۔ چہارم امتِ محمدیہ کسی جرم کے کسی مکان میں مرتکب ہو تو اس کو اس مکان سے نہیں نکالا جاتا لیکن مجھے بوقتِ عصیاں جنت سے خارج کیا گیا تھا۔

۵۹ ۔ حضرت افضل الانبیاء و اکمل الاصفیاء کی حیثیت و عزت ...
کو یہ نعمت عنایت کی گئی ہے کہ اگر کسی مسلمان کے مرنے کے بعد دو مسلمان اس کے حق میں بھلائی کی خبر دیں تو اس کے لئے جنت واجب ہو گی اور پہلی امتوں میں اگر کسی مرنے والے پر ۱۰۰ آدمی خیر کی شہادت دیتا تھا تو پھر اس پر جنت واجب ہوتی تھی ورنہ نہیں، یہ سہولت اور یہ مرتبہ امت کو محض حضرت رسول اکرم علیہ الصلوۃ والسلام کے افضل ہونے کے باعث عنایت ہوا ہے۔

۶۰ ۔ حضرات انبیائے کرام و رسل عظام پر خداوند عالم رحمت بھیجتا تھا اور فرشتے ان کے لئے استغفار کرتے تھے لیکن ان کی امتیں اس فضیلت سے معرا تھیں حبیب خدا کی امت کا رتبہ ملاحظہ فرمائیے کہ حکم ہو رہا ہے:

هُوَ الَّذِي يُصَلِّي عَلَيْكُمْ وَمَلَائِكَتُهُ

" خداوند عالم تم پر رحمت بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے تمہارے لئے استغفار کرتے رہتے ہیں۔"

جو فضیلت حضرات انبیائے کرام کو عطا ہوئی تھی وہ یہاں حضرت کی امت مرحومہ کے حصہ میں آ رہی ہے۔

۶۱ ۔ مروی ہے کہ قیامت کے دن حافظ قرآن کو کہا جائے گا کہ تو قرآن شریف پڑھتا جا اور جنت کے درجوں پر چڑھتا جا، جہاں جا کر قرآن شریف ختم ہو گا، وہاں رہنے کے لئے بڑا مقام مقرر ہے، لکھا ہے کہ یہ فضیلت و شرافت آنحضرت کی کتاب اور امت کے ساتھ مختص ہے اور کسی کتاب اور امت کو یہ رتبہ عنایت نہیں ہو گا جنت میں اہل جنت صرف قرآن شریف کی تلاوت کریں گے اور عربی زبان میں کلام کریں گے۔
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن میں سب سے پہلے جنت کا دروازہ کھٹکھٹاؤں گا تو دربان کہے گا مَنْ اَنْتَ فَاَقُوْلُ اَنَا مُحَمَّدٌ پھر دربان کہے گا مجھے بھی حکم تھا کہ میں سب سے پہلے آپ کے لئے جنت کا دروازہ کھولوں، میں نے اس سے پہلے کسی کے لئے جنت کا دروازہ نہیں کھولا اور

نہ ہی آئندہ کسی کے لیے اٹھوں گا تاکہ جنت کا دروازہ کھولوں۔

۶۲- ایک اور فضیلت و شرافت ہمارے نبی رحیم و رسولِ کریم کو خداوندِ عالم نے بخشی ہوئی ہے جو اور کسی پیغمبر کو میسر نہیں ہوئی یعنی حضرت رسولِ اکرم اور آپ کی اولاد اور آپ کے غلاموں پر قیامت تک زکوٰۃ کا لینا اور کھانا حرام ہے کیونکہ زکوٰۃ لوگوں کی میل کچیل ہے اور میل کچیل کا استعمال کرنا حبیبِ خدا مطہر و مقدس کی شان کے خلاف ہے اس لیے مولیٰ کریم نے حکم دیا کہ ہمارا حبیب اور اس کی اولاد قیامت تک اوساخ الناس سے پرہیز کریں اور عقل کے موافق بھی یہی بات ہے کہ تمام عیوب سے منزہ و مبرا میل کچیل استعمال کر کے اپنی طہارت و عصمت پر دھبہ نہ لگالے، یہ خصوصیت و شرافت ہمارے حضرت کے ساتھ ہی مختص ہے۔

۶۳- آپ کی افضلیت اور آپ کی عظمت سب حضراتِ انبیاء پر صادق و مصدوق کی اس حدیث سے بھی واضح ہوتی ہے کُلُّ سَبَبٍ مُنْقَطِعٌ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِلَّا سَبَبِيْ وَنَسَبِيْ (قیامت کے دن سب رشتہ داریاں غیر مفید ثابت ہوں گی مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا تعلق اور رشتہ مفید ہو گا، اس رشتہ کی طفیل اہلِ رشتہ کے ساتھ تخفیف کی توقع ہے، یہ نعمت اور یہ خصوصیت بھی نبی کریم کے ساتھ مختص ہے۔

۶۴- آنحضرت کی امتِ مرحومہ اگرچہ سب امتوں سے وجود میں پیچھے ہے لیکن قیامت کے دن آپ کی عزت و حرمت کے باعث سب سے اول ہو گی اور سب سے پہلے قبروں سے اٹھائی جائیگی اور اس کا حساب سب سے پہلے ہو گا اور موقف میں ایک عالی مقام پر اس کا قیام ہو گا، وضو کے سفید نشانات کے ذریعے سب سے ممتاز ہو گی اور جنت میں سب امتوں سے پہلے داخل ہو گی اس امت کا اجماع حجت ہے اور اس اختلاف رحمت ہے، پہلی امتوں کا اختلاف عذاب تھا اور ان کے لیے وبال تھا، فرق ملاحظہ ہو۔

۶۵- اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ کے جواب میں سب سے پہلے ہمارے حضرت

رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بلٰی کا لفظ کہہ کر اپنی افضلیت کو کامل طور پر ظاہر کر دیا تھا اور آپ کا اسمِ گرامی اذان میں حضرتِ آدم کے وقت سے چلا آرہا ہے اور کتبِ سابقہ میں سب حضرات انبیاءِ کرام آپ کی خوش خبری سناتے رہے اور آپ کی نعت اور آپ کے اصحاب و خلفاء کے حالات اور آپ کی امت کی تعریف و توصیف تمام کتب میں درج ہے اور ملائکہ آپ کے ساتھ جہاد میں شامل ہو کر کفار سے مقابلہ کرتے رہے ہیں، الغرض اسی طرح کے علامہ ابوسعید نیشاپوری نے ساٹھ سے زیادہ فضائل و کرامات شمار کئے ہیں جو کہ حضرتِ رسولِ اکرم محبوبِ خدا کے سوا اور کسی میں نہیں پائے جاتے ہیں۔

۶۶۔ افضل الرسل حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت و برکت کے باعث صحابہ کرام کا درجہ و رتبہ تمام حضرات انبیائے کرام کی امتوں سے بڑھ کر ہے اور آپ کی بیویوں اور بیٹیوں کی عزت و حرمت تمام جہاں کی عورتوں سے اعلیٰ و ارفع ہے یہاں تک کہ جنت میں سب عورتوں کی سردار بی بی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہوں گی اور پلصراط سے گذرنے کے وقت اہلِ محشر کو آواز دی جائے گی کہ اپنی گردنوں کو نیچے کرو اور آنکھوں کو بند کرو کیونکہ سردار انبیاء حضرتِ رسولِ اکرم کی بیٹی مطہرہ بی بی فاطمہ پلصراط سے گذریں گی، آپ کی فضیلت کے لحاظ سے آپ کے دونوں شہر مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ کے تمام شہروں سے مرتبہ میں بلند ہیں اور آپ کی مسجد بلحاظ ثواب و قدر و منزلت دنیا کی مسجدوں سے بڑھ کر ہے اور آپ کے دونوں شہروں میں دجال و طاعون قیامت تک داخل نہیں ہوں گے، یہ سب خصوصیات محض آپ کی عزت و شرافت سب سے بڑھانے کے لئے آپکو مولیٰ کریم نے عنایت کی ہیں۔

۶۷۔ پانچ نمازوں اور جمعہ کا مقرر ہونا، آمین کا کہنا، نماز کو باجماعت سیدھی صف کے ساتھ ادا کرنا بھی صرف آپ کی ذات سے شروع ہوا ہے، آپ کی فضیلت و عظمت کے لحاظ سے ملک الموت نے صرف آپ سے ہی بوقتِ قبضِ روح اذن

طلب کیا تھا ورنہ ملک الموت تو سب حضرات انبیائے کرام پر بغیر اجازت داخل ہوتا تھا نیز آپ کی ازواج مطہرات کے ساتھ ہمیشہ نکاح کا حرام ہونا آپ کی اعلیٰ شان اور افضل رتبہ ہونے پر دلالت کر رہا ہے، یہ بات بھی مولیٰ کریم نے اپنے پیارے حبیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کو عطا فرمائی ہوئی تھی کہ آپ کی شرمگاہ کو کسی نے کبھی نہیں دیکھا تھا اور اگر کوئی دیکھ پاتا تو اس کی دونوں آنکھیں اندھی ہو جاتیں۔

۶۸۔ سب حضرات انبیائے کرام میں سے صرف ہمارے نبی کے لئے قبلتین و ہجرتین کا جمع ہونا اور شریعت و حقیقت سے واقف ہونا اور صرف آپ کا ہی نام مبارک محمد مقرر ہونا اور آپ کا مفاتیح الارض کا مالک ہونا اور تمام زمین کا آپ کے لئے مسجد و طہور کی شکل میں ظاہر ہونا خاص ہے۔ علامہ جلال الدین سیوطی ان سب کو آپ کے افضل و اعلے ہونے کی علیحدہ علیحدہ دلیل قرار دیتے ہیں، بندہ بخاطر اختصار فضائل کو جمع کر کے ان سب کو ایک ہی دلیل کے تحت میں لکھتا ہے حالانکہ واقعہ میں وہ کئی دلائل ہیں، آپ بھی بنظر امعان دیکھیں گے تو میرے قول کی انشاء اللہ ضرور تصدیق ہو گی۔

۶۹۔ حافظ الحدیث علامہ سیوطی خصائص کبریٰ میں ابن عساکر سے مرفوع حدیث اس مضمون کی بیان کرتا ہے کہ حضرت رسول اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ شب معراج خداوند نے جب مجھے حضوری کا شرف بخشا اور بارگاہ عالی میں اور مجھ میں قاب قوسین کا فرق رہ گیا تو مجھے بارگاہ عالی سے یہ آواز آئی کہ ہم نے تمہیں خاتم النبیین مقرر فرمایا ہے، تجھے سب سے پہلے ہونے کا کوئی غم و فکر تو نہیں؟ میں نے عرض کیا نہیں! پھر آواز آئی کیا تیری امت کو سب امتوں سے پیچھے ہونے کا کوئی غم و فکر تو نہیں؟ پھر میں نے کہا، نہیں! فرمایا اپنی امت کو میری طرف سے خبر دے دو کہ میں نے تمہیں اس لئے سب سے آخر بھیجا ہے تاکہ اور امتوں کی ذلت و رسوائی تمہارے سامنے بیان ہو اور تمہاری ذلت کسی کے سامنے ظاہر ہو کیونکہ سب سے اخیر تم ہی ہو، اب تمہارے بعد ایسی کوئی امت نہیں آئے گی جس کے پاس تمہاری نافرمانیاں اور بداعمالیاں ظاہر ہوں گی اور تمہاری ذلت و رسوائی بین الخلائق مشتہر ہو گی

حبیب کی افضلیت کے باعث حبیب کی امت کا اس قدر لحاظ و پاس ہے کہ اس کی ذلت و رسوائی اور نافرمانی کسی غیر کے سامنے ظاہر کرنی مولیٰ کریم کو منظور نہیں اور پہلی امتوں کی شرارتوں اور بداعمالیوں اور نافرمانیوں کو جا بجا قرآن شریف میں ظاہر کر کے ان کی ذلت و رسوائی بین الخلائق قیامت تک کی گئی ہے۔ اب مفضول اور افضل اور ادنیٰ اور اعلیٰ کا آپ پتہ لگا لیں اور معلوم کر لیں کہ قافلہ سالار اور سب کا مقتدا و پیشوا کون ہے۔

۷۰۔ مروی ہے کہ خلیفۂ ثانی حضرت عمر بن الخطاب نے حضرت کعب کو کہا کہ حبیبِ خدا کے فضائل میں سے ایسے فضائل بیان کرو جو آپ کی ولادت سے پہلے ہوں، حضرت کعب نے فرمایا کہ میں نے کتبِ سابقہ میں پڑھا ہے کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک پتھر پایا جس پر چار سطریں لکھی ہوئی تھیں،

پہلی: اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدْنِيْ،

دوسری: اِنِّيْ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلِيْ طُوْبٰى لِمَنْ اٰمَنَ بِهٖ وَاتَّبَعَهٗ،

تیسری: اِنِّيْ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا مَنِ اعْتَصَمَ بِيْ نَجَا،

چوتھی: اِنِّيْ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا اَلْحَرَمُ لِيْ وَالْكَعْبَةُ بَيْتِيْ مَنْ دَخَلَ بَيْتِيْ اٰمَنَ عَذَابِيْ،

حضرات! ایک لاکھ چوبیس ہزار یا کم و بیش پیغمبر اللہ نے لوگوں کی ہدایت کے لئے دنیا میں بھیجے لیکن جس شان اور عظمت و شرافت کے ساتھ اپنے حبیب کو دنیا میں مبعوث فرمایا اور کسی کو وہ شان عطا نہ ہوئی۔

دیکھئے پیارے کی عظمت اس قدر ہے کہ پتھروں پر بھی اپنے نام کے ساتھ حبیب کا نام لکھ کر واضح کر دیا ہے کہ ایک لاکھ چوبیس ہزار میں سے مجھے خاص طور پر ایک ہی نام محبوب ہوتا ہے جس کو میں نے اپنے نام کے ساتھ لکھ کر اس کی فضیلت و شرافت ہر ایک کے سامنے ظاہر کرتا ہوں بلکہ جو شخص اس کے ساتھ ایمان لائے گا اور اس کی اتباع کریگا، اس کے لئے خوشخبری ہے۔

۷۱۔ حضرتِ آدم علیہ السلام نے جب اپنے بیٹے حضرتِ شیث علیہ السلام کو جنتی عصا عطا فرمایا اور ساتھ ہی چند کلمات طیبات فرمائے کہ تقوے کو نہ چھوڑنا، خداوند تعالیٰ کے احکام کی طرف متوجہ رہنا اور خدا کو یاد رکھنا لیکن بیٹا جب تو خداوند عالم کو یاد کرے تو اس کے ساتھ ہی اولوالعزم عالی شان سرورِ انبیاء حضرتِ محمد کو بھی یاد کیا کرنا، کیونکہ میں نے دیکھا ہے کہ اس کا نام عرش پر مکتوب ہے حالانکہ میں اس وقت مٹی اور روح کے درمیان تھا، پھر میں نے تمام آسمانوں کا چکر لگایا تو ہر ایک آسمان میں محمد کا نام مرقوم تھا، پہلے مجھے مولیٰ حقیقی نے جنت میں ٹھہرایا تو وہاں بھی ہر ایک محل اور ہر ایک غرفہ پر یہی اسم مبارک نظر پڑا، شجرۂ طوبیٰ کو دیکھا تو ہر ایک ورق پر یہی نام دیکھا گیا، الغرض افضل الرسل کا نام ہر جگہ جنت میں مجھے نظر پڑا تھا اس لئے اس کی ضرور یاد کیا کرنا کیونکہ وہی سب کا سردار اور مقتدا ہے۔

۷۲۔ مسند ابی داؤد طیالسی میں حضرتِ عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک دن حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے میری موجودگی کے وقت صحابہ کرام سے دریافت کیا، کیا تمہیں علم ہے کہ مخلوق میں سے از روئے ایمان افضل کون ہے، عرض کیا ملائکہ افضل ہیں، آپ نے سنکر فرمایا نہیں! بلکہ وہ اور لوگ ہیں، پھر صحابہ نے کہا کہ انبیاء کرام ہوں گے، حضرتِ محبوبِ خدا نے سنکر فرمایا ابھی تم صحیح جواب کو نہیں پہنچے، پھر خود فرمایا کہ مخلوق میں سے افضل از روئے ایمان وہ لوگ ہیں جو ابھی تک پیدا نہیں ہوئے لیکن وہ مجھ پر بحالت غیب میں ایمان لائیں گے اور مجھے خدا کا سچا رسول دل سے سمجھ کر شب و روز میری اطاعت میں مصروف رہیں گے حالانکہ انہوں نے مجھے دیکھا نہیں ہوگا، جب حبیبِ خدا کی امت باعتبار بعض فضائل کے جزئی طور پر سب مخلوق سے افضل ہے تو بھلا اس امت کا سردار والیٔ کون و مکان ہادیٔ دو جہان سب مخلوق سے ہر ایک خوبی میں کیونکر اعلیٰ و افضل نہ ہوگا۔

۷۳۔ علامہ ابو نعیم حلیہ میں حضرتِ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ محبوبِ خدا رسول اعظم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ خداوندِ عالم جل جلالہ و عز برہانہ نے

حضرتِ موسیٰ علیہ السلام کی طرف اس مضمون کی وحی نازل فرمائی کہ جو شخص مجھ سے اس حالت میں ملاقات کرے گا کہ وہ میرے حبیب احمد کا منکر ہوگا تو میں اسے جہنم کی جلتی ہوئی آگ میں داخل کرونگا۔

حضرتِ موسیٰ نے عرض کیا یَارَبِّ وَمَنْ اَحْمَدُ (اے رب احمد کون ہے) خداوند تعالیٰ نے فرمایا کہ میں نے مخلوق میں سے کسی کو پیدا نہیں کیا جو میرے نزدیک اس سے افضل واشرف واعلیٰ ہو، اس کا نام میں نے اپنے نام کے ساتھ زمین وآسمان کے پیدا کرنے سے پہلے عرش پر لکھا ہوا ہے اور جنت کو میں نے تمام مخلوق پر حرام کیا ہوا ہے جب تک کہ وہ پیارا اور اس کی امت اس میں داخل نہ ہو لے، اس کی امت میری اطاعت میں اپنی کمروں کو باندھے رکھے گی اور صبح وشام میری حمد وثنا ادا کرے گی اور دن کو روزے رکھ کر اور رات کو اپنے مولیٰ کی یاد میں مصروف رہ کر خیر الامم سے موصوف ہوگی۔

۴۷۔ حضرتِ جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے پوچھا کہ سب سے پہلے خالقِ قدیم نے کس چیز کو پیدا کیا تھا، آپ نے فرمایا:

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِیْ فَخَلَقَ الْخَلْقَ مِنْ نُّوْرِیْ

"سب سے پہلے میرے نور کو اپنے نور سے پیدا کیا پھر میرے نور سے بتدریج سب اشیاء کو پیدا کیا۔"

معلوم ہوا کہ سب اشیاء کا منبع اور سب کا اصل اور سب کا معدن ہمارے نبی حبیب خدا کی ذاتِ والاصفات ہے جس کے نور سے ہر ایک چیز چھوٹی بڑی منصۂ ظہور میں آئی اور جس کی طفیل ہر ایک عالم نے وجودی لباس پہنا، اگر یہ ذات منبع کمالات معدنِ اوصاف نہ ہوتی تو مطابق حدیث قدسی لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاكَ کسی چیز کا وجود نظر نہ آتا، الغرض ابتدائے آفرینش سے لے کر آخیر تک اسی پیارے کی شان کے انوار جلوہ افروز ہیں اور ہمیشہ رہیں گے۔

۷۵۔ محبوبِ خدا والیٔ دوجہاں صادق و مصدوق امین رب العالمین حضرتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ مجھے میرے مولیٰ نے ایسے فضائل عنایت کیے ہیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی اور کسی رسول کو عطا نہیں کیے گئے، آیۃ الکرسی، فاتحہ، سورہ بقرہ کی آخری آیتیں مجھے ربِ رحیم نے خاص عرش کے خزانے سے عنایت فرمائی ہیں اور مجھے زمین کے خزانوں کی کنجیاں بھی بخشی گئی ہیں اور میں احمر واسود کی طرف مبعوث ہوا ہوں اور ایک مہینے کے رستے سے محض رعب و دبدبہ کے باعث مخالفین پر مولیٰ نے مجھے فتح و نصرت عطا کی ہے اور میرے لئے مالِ غنائم خاص طور پر حلال کیا گیا ہے اور مجھے شفاعتِ عظمیٰ کا مرتبہ دیا گیا ہے جس کا محل اور موقع حشر کے بعد ہوگا اور میرا نام احمد مقرر کیا گیا ہے، اس سے پہلے اس اسم کا کوئی مسمیٰ نہیں گزرا ہے اور زمین کو میرے لئے اور میری امت کے لئے مسجد اور طہور بنایا گیا ہے۔ الغرض اسی قسم کی کثرت سے خصوصیات ہیں جن سے واضح ہوتا ہے کہ آپ محبوبیت کی شان کے ساتھ اس طرح تشریف لائے ہیں کہ کوئی بھی فضائل و محاسن میں آپ کے مساوی نہیں۔ (خصائصِ کبریٰ)

علامہ حکیم ترمذی نے لکھا ہے کہ ولادتِ رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وقت زمین نے خوشی منائی اور انبساط ظاہر کیا اور گل وشگوفے کثرت سے پیدا کیے، زمین نے آسمان اور ہر ایک چیز پر فخر ظاہر کیا کہ خالقِ دوجہاں کا محبوب مجھ سے ہی پیدا ہوا ہے اور مجھ پر ہی چلے گا اور مجھ پر اپنی پیشانی مبارک سجدہ میں رکھ کر مجھے عزت دے گا اور مجھ میں ہی اپنا مدفن بنائے گا۔ مولیٰ کریم کو زمین کی خوشی کرنا اور انبساط و سرور حبیب کی ولادت پر ظاہر کرنا پسند آیا تو حکم دیا کہ اس خوشی کے صلہ میں ہم تجھے یہ عنایت کرتے ہیں کہ تیری مٹی طہارت و پاکیزگی کا وہ کام دے گی جو پانی دیتا ہے، آج تک یہ فخر ہم نے پہلے کسی نبی کی ولادت پر تجھے نہیں بخشا تھا، آج پیارے حبیب کی ولادت پر اظہارِ خوشی کے باعث امتِ محمدیہ کے لئے ہم خاص طور پر یہ شرف عنایت کرتے ہیں کہ تجھ سے وہ قیامت تک طہارت و پاکیزگی حاصل کرتی رہے۔

۷۶۔ مولیٰ کریم نے اہتمام کے ساتھ اپنے پیارے حبیب کی افضلیت کو ظاہر کرنے

کے لئے کتب سابقہ میں پیار سے کے اوصاف و محاسن کا خاص طور پہ بار بار ذکر فرمایا
توراۃ، زبور، انجیل میں لکھا ہے کہ نبی امی شاہد و مبشر و نذیر و حرزاً للامیین ہوں گے اور
آپ تند خُو، سخت مزاج، درشت کلام، فظ و غلیظ القلب نہیں ہوں گے اور بازار دل
میں آواز کرنے سے آپ نفرت ظاہر فرمائیں گے، آپ کو رب العالمین دنیا سے
نہیں بلائے گا جب تک آپ کے ذریعہ سے ان لوگوں کو مومن کامل عاشق صادق
زاہد و عابد نہ بنالے جن کی آنکھیں اندھی، کان بہرے، دل سیاہ ہیں۔ اس پیارے
امی لقب کا لباس سکینت و تقوےٰ اس کی جان صدق و صفا اس کی طبیعت حلم و عفو
اس کا خلق عدل و انصاف اس کی سیرت رشد و ہدایت اس کا شعار اور اسم پاک
اس کا احمد ہوگا اور اس پر ایمان لانا اور اس کی مدد کرنا ہر ایک کا فرض اول ہوگا۔
(جواہر البحار)

۷۷۔ افضل الرسل حبیبِ خدا رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مرتبہ معائنہ فرمائیے
کہ آپ کی افضلیت کی طفیل آپ کی امت کو ایک رات کی عبادت پر ہزار ماہ کی عبادت سے
زیادہ ثواب ملتا ہے اور وہ مراتب و درجات ایک رات کے عوض مولیٰ کریم امت
مرحومہ کو عنایت کرتا ہے جو پہلی امتوں کو ہزار ماہ کی عبادت پر عطا نہیں فرماتا۔ آیۂ شریفہ
لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ اس پر صریح دلیل ہے۔
مروی ہے کہ ایک دن رسولِ اکرم علیہ الصلوٰۃ والسلام ذکر فرما رہے تھے کہ پہلی
امتوں کی عمریں لمبی لمبی ہوتی تھیں اور وہ عبادت و اطاعتِ الٰہی میں بھی عمر کا کثیر حصہ خرچ
کرتے تھے چنانچہ شمعون زاہد و عابد بنی اسرائیل برابر ایک ہزار ماہ تک اس طرح عبادت
کرتا رہا کہ دن کو روزے رکھتا اور کافروں کے ساتھ جہاد کرتا تھا۔ رات کو نماز و نوافل
میں گذارتا تھا، صحابہ کرام کو شمعون کا حال سنکر شاق گزرا تو انہوں نے کہا کہ یا رسول اللہ
یہ شرافت و عظمت ہمیں کس طرح نصیب ہو سکتی ہے جبکہ ہماری عمریں ہی ساٹھ ستر کے
درمیان ہوتی ہیں اور پھر یہ عمر بھی ہماری اس طرح گزرتی ہے کہ ایک حصہ تو نیند میں دوسرا
طلبِ معاش میں تیسرا بیماری و سستی و کوتاہی میں گزر جاتا ہے۔ اب ہم عبادت کریں تو

